فن تعویذات، نقوش وطلسمات، وظائف و عملیات پر ایک منفرد رسالہ

قسط نمبر ۲

قسط وار

# الاوفاق

کلکتہ

زکات نقش مثلث باموکل

زکات سورہ یٰس شریف

زکات سورہ اخلاص باموکل

شرفِ آفتاب ۲۰۱۹

صوفی محمد عمران رضوی القادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

المستغاث الی حضرۃ اللہ تعالیٰ الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ

بفیض روحانی غوث صمدانی محبوب سبحانی سیدنا شیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

بظل عرفانی عطائے رسول سلطان الھند حضرت خواجہ معین الدین چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

قسط وار

# الاوفاق کلکتہ

فن تعویذات، نقوش وطلسمات، وظائف وعملیات پر ایک منفرد رسالہ


مدیر

فقیر قادری گدائے چشتی

صوفی محمد عمران رضوی القادری

ادارہ روحانی امداد

Idara Roohani Imdad

Cell -0091 9883021668
Tel- 0091 33 23607502
Tel-0091 33 25587502
Email : sufiimranrazvee@yahoo.com
www.idararoohaniimdad.in
www.taweeztalisman.com
Twitter-https://twitter.com/SUFIIMRANRAZVEE
Facebook Page https://www.facebook.com/sufiimranrazvee/
YouTube: https://www.youtube.com/channel/UCgiD0cc4u





Composed By

Sana Fatema

Circulation

Rizwan Razvee Quadri
Wasif Raza Quadri

Price 150/-
Price may vary in future

# مشمولات



محمد شبیر قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

المستغاث الی حضرۃ اللہ تعالیٰ الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ

# اداریہ

صوفی محمد عمران رضوی القادری

## شیخ اپنے مرید کو اسم کے ساتھ ایک نور بھی دیتا ہے

حضرت عبدالعزیز دباغ رحمہ اللہ جنہیں اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمہ نے الملفوظ میں غوثِ وقت فرمایا ہے، اسمائے باری تعالیٰ کے متعلق میں ان کے ارشادات کا خلاصہ احباب کی خدمت میں پیش کرتا ہوں اللہ تعالیٰ مجھے اور میرے تمام احباب کو علمِ نافع عطاء فرمائے آمین، شیخ جب اپنے مرید کو یا استاذ اپنے شاگرد کو اسمائے باری تعالیٰ میں سے کوئی اسم دیتا ہے تو اس کے ساتھ ایک نور بھی دیتا ہے یہ نور اسے شیاطین کی کارستانی سے محفوظ رکھتا ہے اور اس کو ایمانی، اعتقادی، روحانی وجسمانی غرض کہ ہر قسم کی دینی ودنیاوی نقصانات سے تحفظات فراہم کرتا ہے، فرمایا تلقینِ شیخ سے پہلے مرید یا شاگرد جس اسم کا ورد کرتا ہے، وہ اسم محض اس کی زبان پر جاری ہوتا ہے یا یوں کہیئے کہ صرف اس کی زبان اسم یا کلمے کا ورد کرتی ہے یہ اسم اس کے باطن میں اجاگر نہیں ہوتا، لیکن جب شیخ اپنے مرید کو کسی اسم یا وظیفے کی تلقین کرتا ہے تو شیخ کا روحانی فیض جاری ہوتا ہے اور وہ نور جو اس اسم کے ساتھ ہوتا ہے مرید یا شاگرد کے باطن میں سرایت کرنا شروع کرتا ہے پھر شیخ اپنے عظیم مجاہدے کی بدولت اس اسم کو مرید کے باطن میں اجاگر کرتا ہے، رفتہ رفتہ مرید ترقی کے منازل طے کرتا جاتا ہے حتیٰ کہ خود ایک دن مرتبہ مشخیت پر فائز ہوجاتا ہے، لیکن اس کے لئے ضروری ہے کہ شیخ عارف ہو کامل ہو وگرنہ وہ اپنے مرید کو جو اسم دے گا وہ محض ایک نام ہوگا اس کے ساتھ اس کا نور نہیں ہوگا، یہی وجہ ہے کہ مرید روحانی یا جسمانی طور پر ہلاکت کے

دہانے تک پہنچ جاتا ہے اس سے ان لوگوں کو سبق لینا چاہیئے جو کسی غیر عارف یا ناقص شیخ سے اسماء حسنی یا کسی بڑی علوی دعاء کی اجازت حاصل کرتے ہیں یا اپنی مرضی سے کسی اسم کا انتخاب کرتے ہیں اور از خود ریاضت شروع کر دیتے جس کے نتیجے میں شیاطین آدھمکتے ہیں اور اس قدر وسوسہ ڈالتے ہیں کہ روز مرہ کے معمولات اور وظائف بھی چھوٹ جاتے ہیں بلکہ معاذ اللہ فرائض و واجبات پر آبنتی ہے، اس صورت حال سے ہر وہ شخص آگاہ ہوگا جس نے کبھی بھی اس طرح کی حماقت کی ہو، میں اپنے احباب کو ہمیشہ یہ تاکید کرتا ہوں کہ اگر وہ کسی مرشد کامل سے نسبت رکھتے ہیں تو وہ ان کے بتائے ہوئے ذکر کو تمام تر اذکار کو دیگر تمام وظائف پر مقدم رکھے کیوں کہ ان وظائف کے ساتھ شیخ ان کے انوار بھی عطاء کر دیتا ہے جو مرید کو ہلاک ہونے سے بچاتے ہیں، اس سے وہ لوگ بھی عقل کے ناخن لیں جو اپنے شجرہ میں دئے گئے وظائف کو چھوڑ کر مشکل کشائی اور حاجت روائی کے لئے انٹرنیٹ میں گارنٹی والا وظیفہ ڈھونڈتے رہتے ہیں معاذ اللہ، یہاں یہ وضاحت کرتا چلوں کہ عام لوگ جو وظیفہ یا اسم حاجت روائی کے لئے کسی سے پوچھتے ہیں تو وہ اس زمرے میں نہیں آتا یہاں خاص ان وظائف کی بات ہو رہی ہے جو صوفیاء کے طریقے پر ذکر واذکار یا عاملین کے طرز پر اعمال واشغال کے طور پر ہیں، اب میں ایسے تمام لوگوں کے لئے جو کسی شیخ کے ہاتھ پر مرید نا ہو یا ان کا عملیات کے میدان میں کوئی استاذ نا ہو، ان سب کو میں چار باتوں کی تلقین کرنا چاہونگا اور یہ میں نے بے شمار افراد کو بتایا جن میں ایسے لوگ بھی شامل ہیں جو مختلف قسم کی ریاضت اور عملیاتی چلوں کا تجربہ رکھتے تھے لیکن چونکہ انہوں نے یہ سب اپنے صوابدید پر کیا ہوا تھا اس لئے سراب اور چشمے کا فرق معلوم نا کر سکے اور حیرانی و پریشانی کے صحرا میں گم تھے، لیکن جب ان چار باتوں کی پابندی انہوں نے کی تو انہیں قلبی سکون بھی میسر ہوا اور ان کے سارے کام بھی بننے لگیں، وہ چار کام یہ ہیں

- نمازوں کی پابندی
- درود شریف کی کثرت
- استغفار کی عادت
- قرآنِ مقدس کی تلاوت

نمازوں کی پابندی کی جائے عورت اپنے گھروں میں اور مرد مسجد مین جماعت کا ہتمام کریں، درود شریف کا کوئی سا بھی صیغہ جو آپ کی طبیعت کو بھائے ایک سو سے لیکر ایک ہزار یا کم وبیش جتنا ہو سکے روز پڑھئے، استغفار کے کلمات میں سے کوئی سا بھی کلمہ جو با آسانی زبان پر جاری ہو سکے روزانہ ایک سو سے لیکر پانچ سو مرتبہ پڑھا جائے اور قرآن مقدس کی تلاوت روزانہ بلاناغہ کم ازکم ایک پارہ یا سوا پارہ یا اور زائد جتنا ہو سکے معمول بنایا جائے، میں کہتا ہوں ان معمولات کو بجالانے والا کبھی بھی جسمانی یا روحانی نقصان نہیں اٹھاتا اور اس کے سب کام غیب سے بنتے رہتے ہیں، اور ان معمولات کے لئے کسی اجازت کی بھی ضرورت نہیں، یہاں میں درود غوثیہ اور استغفار کا مسنون صیغہ نقل کئے دیتا ہوں اگر آپ چاہیں ان کی پابندی کریں یا کوئی سا بھی استغفار و درود کو اپنا معمول بنائیں

## درودِ غوثیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَ اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ بَارِکْ وَ سَلِّمْ

## استغفار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ

# نقش شفائے کل امراض جسمانی

احباب یہ نقش تمام قسم کے جسمانی امراض کے لئے لکھ کر سائلین کو دیا کریں اور اس کا کورس بھی کرائے چالیس نقوش بساعت عطارد پینے کے لئے لکھ کر دے اور ایک گلے میں ڈلوائے ، یہ نقش مثلث خالی القلب ہے اس کے درمیان میں مریض کا نام مع والدہ لکھے

وفق نمبر ۳۷

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل علیہ السلام

قولہ — الحق

میکائیل علیہ السلام — عزرائیل علیہ السلام

| | | |
|---|---|---|
| ٢٥٥٠٠٣ | ٦٨٠٠٠٨ | ٨٥٠٠١ |
| ٥٩٥٠٠٧ | فلاں بن فلاں | ٤٢٥٠٠٥ |
| ١٧٠٠٠٢ | ٣٤٠٠٠٤ | ٥١٠٠٠٦ |

# اعداد نکالنے کا طریقہ

از۔ صوفی محمد عمران رضوی القادری

کسی بھی اسم، آیت یا اسماء الٰہی کے اعداد نکالنے کے لئے آپ کو حروفِ تہجی کی عددی قیمت Numeric Value اور ابجد قمری کی ترتیب سے واقف ہونا ضروری ہے ،انہیں یاد کرنے کا آسان اور کارگر طریقہ یہ ہے کہ آپ مختلف لوگوں کے نام کے اعداد نکالیں اور اسماء باری تعالیٰ کے اعداد نکالیں اس کی خوب مشق کریں تو ان شاء اللہ جلد ہی آپ کو الف سے لے کر غین تک کے تمام حروف کی عددی قیمت ازبر ہو جائیں گے شروع شروع اعداد نکالنے کے لئے آپ کو ابجد کی جدول دیکھنے کی ضرورت پڑے گی لیکن جلد ہی آپ بنا جدول دیکھے کسی بھی نام کا عدد یا اسماء یا آیاتِ قرآنی کے اعداد نکال لینگے حروفِ ابجد کی عددی قیمت کی جدول یہ ہے

# جدول ابجد قمری

| حروف | عددی قیمت | حروف | عددی قیمت |
|---|---|---|---|
| ا | 1 | س | 60 |
| ب/پ | 2 | ع | 70 |
| ج/چ | 3 | ف | 80 |
| د/ڈ | 4 | ص | 90 |
| ہ | 5 | ق | 100 |
| و | 6 | ر/ڑ | 200 |
| ز/ژ | 7 | ش | 300 |
| ح | 8 | ت | 400 |
| ط | 9 | ث | 500 |
| ی | 10 | خ | 600 |
| ک/گ | 20 | ذ | 700 |
| ل | 30 | ض | 800 |
| م | 40 | ظ | 900 |
| ن | 50 | غ | 1000 |

جب آپ ناموں کے اعداد نکالنے لگینگے تو بعض اوقات ایسے حروف سے سابقہ پڑے گا جن کا شمار ابجد یا حروفِ تہجی میں نہیں ہوتا ، یہ حروف ہندی اور فارسی کے ہیں ہندی کے حروف یہ ہیں ٹ، ڈ، ڑ اور فارسی کے حروف ہیں پ، چ، ژ، گ تو ان حروف کی عددی قیمت وہی ہوگی جو ان کے مشابہ حروفِ تہجی کی اس جدول میں درج ہیں پ کا عدد ۲ ٹ کا عدد ۴۰۰ چ کا عدد ۳ ژ کا عدد ۷ ڑ کا عدد ۲۰۰ گ کا عدد ۲۰ ہوگا ایسے ہی ایک حرف بھ ہے یہ اگر کسی کے نام میں آئے تو اس کا عدد ۷ لیا جائے گا کیوں کہ اس میں دو حروف ہیں اگر چہ پڑھنے میں ایک ہی معلوم ہوتا ہے ایسے ہی کھ کا عدد ۲۵ ہوگا، لہٰذا اعداد نکالنے کے اصول میں یہ ایک اہم بات ہمیشہ یاد رکھیئے گا کہ عدد مکتوبی حروف کے لئے جاتے ہیں یعنی ہر اس حرف کا عدد لیا جائے گا جو کہ لکھنے میں آتا ہے بھلے ہی پڑھنے میں نا آئے مثال کے طور پر بسم اللہ الرحمن الرحیم کو لیجئے اس میں الرحمن اور الرحیم کا لام لکھنے میں تو آتا ہے لیکن پڑھا نہیں جاتا چونکہ لام مکتوب ہے لکھا گیا ہے اس کا عدد لیا جائے گا اسی طرح بعض الفاظ یا ناموں میں کسی حرف پر تشدید ہونے کی وجہ سے وہ حرف دو بار پڑھا جائے گا لیکن دو بار لکھا نہیں جاتا ہے لہٰذا صرف لکھے ہوئے ایک ہی حرف کا عدد لیا جائے گا مثلاً منّا، معمّہ وغیرہ ،منّا میں نون دو بار پڑھا گیا اور معمّہ میں میم دو بار لیکن لکھا ایک ہی بار گیا ہے لہٰذا ایک نون اور ایک میم کے اعداد لئے جائینگے ، یہاں کچھ اسماء الٰہی اور ناموں کے اعداد نکال کر مثال دوں جس سے با آسانی سمجھ آجائے گا اس طرح آپ مشق کریں گے تو جلد ہی ماہر ہو جائیں گے اور کیلکولیٹر میں ہی حساب شمار کر لیں گے

القدّوس

الف ۱ + ل ۳۰ + ق ۱۰۰ + د ۴ + و ۶ + س ۶۰ = ۲۰۱

الملک

الف ۱ + ل ۳۰ + م ۴۰ + ل ۳۰ + ک ۲۰ = ۸۵

ھواللہ العزیز

ھ ۵ + و ۶ + الف ۱ + ل ۳۰ + ل ۳۰ + ہ ۵ + الف ۱ + ل ۳۰ + ع ۷۰ + ز ۷ + ی ۱۰ + ز ۷ = ۲۰۲

محمد ادریس

م ۴۰ + ح ۸ + م ۴۰ + د ۴ + الف ۱ + د ۴ + ر ۲۰۰ + ی ۱۰ + س ۶۰ = ۳۶۷

محمد واصف رضا

م ۴۰ + ح ۸ + م ۴۰ + د ۴ + و ۶ + الف ۱ + ص ۹۰ + ف ۸۰ + ر ۲۰۰ + ض ۸۰۰ + الف ۱ = ۱۲۷۰

الاوفاق

الف ۱ + ل ۳۰ + الف ۱ + و ۶ + ف ۸۰ + الف ۱ + ق ۱۰۰ = ۲۱۹

مقطع اسم اعظم حق

م ۴۰ + ق ۱۰۰ + ط ۹ + ع ۷۰ + الف ۱ + س ۶۰ + م ۴۰ + الف ۱ + ع ۷۰ + ظ ۹۰۰ + م ۴۰ + ح ۸ + ق ۱۰۰

= ۱۴۳۹ یہ میری کتاب حروفِ مقطعات واسم اعظم کا تاریخی نام ہے

## زیر زبر پیش اور ہمزہ

حرکاتِ ثلٰثہ زیر زبر پیش، کھڑا زبر، کھڑی زیر، الٹا پیش اور تشدید وغیرہ کی کوئی عددی قیمت نہیں ہے لہذا کسی آیت یا اسماء کے اعداد نکالتے وقت زیر زبر پیش اور تشدید کے اعداد شمار نہیں ہونگے، جب یہ بات آپ کو ذہن نشیں ہوگئی کہ زیر زبر اور پیش کے اعداد نہیں لئے جاتے ہیں تو اب آپ کو ہمزہ کے اعداد کب اور کہاں لینا ہے یہ بھی سمجھ آجائے گا ان شاء اللہ۔

ہمزہ کے تعلق سے ایک بات یاد رکھیں کہ ہمزہ الف کے قائم مقام ہے اس لحاظ سے ہمزہ کی عددی قیمت ایک ہی ہے نا کہ دس، اس کی تفصیل آگے آئے گی، کیوں کہ ہمزہ کے لئے مفترض مقام الف ہی ہوتا ہے

اس لئے ہمزہ کو الف کا قائم مقام بھی کہتے ہیں، بنیادی طور پر عربی زبان میں ہمزہ کی خود اپنی کوئی آواز نہیں ہوتی یہ صرف اپنے ارد گرد موجود مصوتات اور حروف علت کی آوازوں کے لئے استعمال ہوتا ہے اور اس کی اپنی کوئی عددی قیمت نہیں اس لئے عاملین و حکماء کے درمیان ہمزہ کے عدد لئے جانے پر معمولی سا اختلاف ہے بعض کے نزدیک اس کا ایک عدد لیا جائے گا اور کچھ کے نزدیک ہمزہ کا عدد مطلقا نہیں لیا جائے گا، اس کے علاوہ ہمزہ کا استعمال تحریر کے دوران متعدد شکلوں میں ہوتا ہے اسے بطور حرف بھی استعمال کیا جاتا ہے اور بسا اوقات یہ کسی حامل پر حرکت کے طور پر بھی رکھا جاتا ہے، لہذا یاد رکھیں جب ہمزہ بطورِ حرف استعمال ہوگا تو اس کا عدد ایک لیا جائے گا اور جب یہ زیر زبر پیش کی آواز دے گا تو اس کا عدد محسوب نا ہوگا مثلاً جبرائیل میں ئیل کا ہمزہ بجائے الف کے ہے اور حرف کے طور پر ہے اس کا ایک عدد شمار ہوگا لیکن اسی کے برعکس کئی کا ہمزہ زیر روئے زمین کا ہمزہ زبر کھاءو کا ہمزہ پیش کی آواز دے رہا ہے ان کے عدد شمار نہیں ہونگے، اب رہا ہمزہ کے عدد دس لئے جانے کا مسئلہ تو اس سلسلے میں عرض ہے کہ ماضی قریب کے عاملین کو اس میں خطاء ہوئی انہوں یہ قائدہ لکھا یا نقل کیا کہ یائے معروف پر اگر ہمزہ ہو تو دو یا کے اعداد لئے جائینگے مطلب ہمزہ ی کا قائم مقام ہو جائے گا اور ہمزہ کا عدد دس لیا جائے گا جیسے رئیس کے ہمزہ کو دس شمار کیا اس کی وجہ یہ لکھی کہ کسرہ ماقبل میں ی اشباع ہے اس لئے دو ی کے اعداد لئے جائیں گے جاننا چاہیئے کہ اشباع کہتے ہیں حروف کے زیر زبر اور پیش کو اتنا زور دے کر ادا کئے جانے کو کہ جس سے ی اور واو کی آواز پیدا ہو جائے اور یہ اس وقت ہوتا ہے جب پیش سے پہلے زبر یا پیش ہو اور اس کے بعد والے حرف پر بھی کوئی حرکت ہو جیسے ایاک نعبد و ایاک نستعین کے نعبد کی دال کے پیش کو اشباع کے ساتھ ادا کیا جائے گا یعنی دال کے اوپر پیش میں واو کی آواز پیدا کی جائے گی، اس قدر وضاحت سے یہ بات تو عیاں ہوگئی کہ اشباع تجویدی قوائد کے مطابق کسی حرکت کو کھینچ کر پڑھا جانا ہے اور یہ پہلے بتایا جا چکا ہے کہ حرکات ثلثہ یا تشدید وغیرہ کی کوئی عددی قیمت نہیں

لہذا جس طرح مشدد حرف کو ایک ہی شمار کیا جاتا ہے تو کیا وجہ ہے کہ یائے معروف پر خطِ منحنی یعنی ہمزہ ہونے سے دو ہی شمار کئے جائیں؟ اس لئے میری تحقیق کے مطابق ہمزہ کا عدد صرف ایک ہی لیا جا سکتا ہے اور میرا طریقہ یہی ہے، اس اختلاف سے بچنے کا ایک آسان طریقہ یہ بھی ہے کہ مطلقا ہمزہ کے اعداد شمار نا کئے جائیں

## اعداد نکالتے وقت ان باتوں کا خیال رکھنا چاہئے

کہ نام وہی لئے جائیں گے جو کہ ملکی دستاویزات میں لکھے ہیں، لقب، کنیت، تخلص وغیرہ جو ناموں کے شروع اور بعد میں لگے ہوتے ہیں وہ اگرچہ نام کا حصہ ہیں لیکن عملیات وتعویذات میں ان کے اعداد شمار نہیں ہونگے لیکن اگر کسی حاکم یا افسر کے نام کا عدد نکالنا ہو تو اس کے نام کے آگے پیچھے لگے ٹائٹل القاب جو بھی ہوں، ان سب کے اعداد لئے جائیں گے تا کہ اس حاکم یا افسر کی تخصیص ہو جائے

## تائے تانیث ۃ

تائے تانیث یا تائے مدورہ، تائے دراز کی طرح نہیں لکھا جاتا اس لئے اس کا عدد ہمیشہ ہر جگہ ۵ ہی لیا جائے گا، راقم السطور فقیرِ قادری کو اس سے ایک لطیف نقطہ سمجھ آیا کہ حروف کی خطی اشکال پر ہی ان کی عددی قیمت مقرر کی گئی ہے

## ابجد شمسی

ابجد شمسی کا استعمال فی زمانہ متروک ہے البتہ بعض طلسم یا جفری نقوش مثل مہر سلیمانی وغیرہ کی تیاری میں کام آتا ہے یہ ابجد صفت کے اعتبار سے جلالی اور قوی الاثر ہے، جہاں ان سے اعداد نکالنے کی ضرورت ہو اس جدول کو پیشِ نظر رکھے




# جدول ابجد شمسی

| عددی قیمت | حروف | عددی قیمت | حروف |
|---|---|---|---|
| 60 | ض | 1 | ا |
| 70 | ط | 2 | ب |
| 80 | ظ | 3 | ت |
| 90 | ع | 4 | ث |
| 100 | غ | 5 | ج |
| 200 | ف | 6 | ح |
| 300 | ق | 7 | خ |
| 400 | ك | 8 | د |
| 500 | ل | 9 | ذ |
| 600 | م | 10 | ر |
| 700 | ن | 20 | ز |
| 800 | و | 30 | س |
| 900 | ه | 40 | ش |
| 1000 | ی | 50 | ص |

# سیاروں کی ساعات نکالنے کا طریقہ

از۔ صوفی محمد عمران رضوی القادری

ساعات کا علم اس فن کا دروازہ ہے جس سے آپ اس میں داخل ہوتے ہیں بغیر اس علم کے کوئی بھی شخص ہرگز عملیات وتعویذات کے میدان میں کامیاب نہیں ہوسکتا، یہ معلوم کرنا کہ فلاں وقت کس سیارہ کی ساعت ہوگی یا فلاں سیارہ مثلاً مشتری کی ساعت کس وقت ہوگی، اس کے لئے آپ کو سب سے پہلے سیاروں کے نام اور ان کی آسمانی ترتیب کو جاننا ہوگا اور یہ بھی معلوم کرنا ہوگا کہ کون سا سیارہ کس دن کا حاکم ہے اس کے لئے ابتدائی طور پر یہ نقشہ ذہن نشیں کرلیں

## ساعتوں کا دائمی جدول

| دن | ترتیبِ فلک | سیارہ |
|---|---|---|
| ہفتہ | فلک ہفتم | زحل |
| جمعرات | فلک ششم | مشتری |
| منگل | فلک پنجم | مریخ |
| اتوار | فلک چہارم | شمس |
| جمعہ | فلک سوم | زہرہ |
| بدھ | فلک دوم | عطارد |
| پیر | فلک اول ۔ | قمر |

اس جدول میں جس ترتیب سے سیاروں کے نام لکھے ہیں اسی ترتیب سے سیارگان کی ساعتوں کا دور چلتا ہے، اس کو یاد کرلیں گے تو با آسانی ساعتوں کا استخراج کر پائیں گے، سب سے اوپر زحل ہے اور یہ حاکم ہے ہفتہ کے دن کا اس کا مطلب یہ ہے کہ ہفتہ کے دن جب آفتاب طلوع کرتا ہے تو اس وقت پہلی ساعت زحل کی شروع ہوتی ہے پھر دوسری ساعت مشتری کی تیسری مریخ کی علیٰ ھذ القیاس اسی ترتیب سے ساعتیں بدلتی رہتی ہیں جیسا نقشہ میں دیا گیا ہے

## طلوع سے غروب تک دن کی ۱۲ ساعتیں

ہر دن طلوعِ آفتاب سے لیکر غروبِ آفتاب تک کل بارہ ساعتیں ہوتی ہیں اور ہر ساعت ایک سیارہ سے منسوب ہے یا ہر سیارہ کے لئے ایک ساعت مختص، تو جب ہمیں کسی دن کی ساعتوں کا نقشہ اپنے شہر کے وقت کے مطابق بنانا ہو تو اس کے لئے یہ معلوم کرنا ہوگا کہ یہاں آفتاب کے طلوع اور غروب کا وقت کیا ہے، لہذا طلوع سے غروب تک جتنے گھنٹے اور منٹ ہوں ان سب کو بارہ سے تقسیم کردیں تو ایک ساعت کا وقفہ نکل جائے گا اور یاد رکھیں یہ وقفہ موسم کے اعتبار سے گھٹتا بڑھتا رہتا ہے کچھ لوگ گھڑی کے گھنٹے کو ایک ساعت خیال کرتے ہیں یہ فاش غلطی ہے جاننا چاہئے کہ طلوع سے غروب تک سیاروں کی بارہ ساعتیں ہونگی یہ مقرر ہے لیکن بارہ ہی گھنٹے ہونگے یہ کوئی ضروری نہیں کیوں کہ گرمیوں میں دن بڑے ہو جاتے ہیں اور سردیوں میں رات، اب ایک مثال دیکر ساعتوں کا حساب سمجھاتا ہوں مثلاً آج بروز بدھ طلوع آفتاب ۶ بجکر ۱۰ منٹ پر ہوا اور ۵ بجکر ۴۶ منٹ پر آفتاب غروب ہوا تو آج کا دن ۱۱ گھنٹے ۳۶ منٹ کا ہوا اب اسے بارہ ساعتوں میں تقسیم کرنے کے لئے گھنٹوں کو بھی منٹ بنالیا جائے ۱۱ گھنٹوں کے ۶۶۰ منٹ اور ۳۶ منٹ جمع کئے تو کل ۶۹۶ منٹ کا دن ہوا اسے بارہ کے تقیم کیا تو ایک ساعت کا وقفہ ۵۸ منٹ نکلا اس لحاظ سے آج کے دن کی ساعت کا نقشہ یوں مرتب ہوگا

# بدھ کے دن کی ساعتوں کا مثالی نقشہ

| سیارگان کی ساعتیں | شروع ہونے کا وقت | ختم ہونے کا وقت |
|---|---|---|
| عطارد | am 6:10 | am 7:08 |
| قمر | am 7:08 | am 8:06 |
| زحل | am 8:06 | am 9:04 |
| مشتری | am 9.04 | am 10:02 |
| مریخ | am 10:02 | am11:00 |
| شمس | am11:00 | am 11:58 |
| زہرہ | am 11:58 | pm 12:58 |
| عطارد | pm 12:56 | pm 1:54 |
| قمر | pm 1:54 | pm 2: 52 |
| زحل | pm 2:52 | pm 3:50 |
| مشتری | pm 3:50 | pm 4:48 |
| مریخ | pm 4:48 | pm 5:46 |

# غروب سے طلوع تک رات کی ۱۲ ساعتیں

جس طرح دن کی ساعتوں کا نقشہ بنا ہے ٹھیک اسی طرح رات کی ساعتوں کا نقشہ آپ تیار کر سکتے ہیں اس کے لئے وہی غروب سے طلوعِ آفتاب تک کے گھنٹوں کو منٹ بنا کر بارہ سے تقسیم کر دیجئے تو رات کی ایک ساعت کا وقفہ نکال جائے گا، چونکہ دن کی ساعت ۵۸ منٹ کی ہوئی تھی اس لئے ظاہر ہے کہ رات کی ایک ساعت کا وقفہ ایک گھنٹہ دو منٹ کا ہوگا اب یہاں ہر دن رات کی ساعتوں کا نقشہ ملاحظہ کیجئے یہ نقشہ تفصیلی دائمی ہے بس آپ کو طلوع غروب سے گھنٹہ شمار کر کے بارہ سے تقسیم کرنا ہے اور ہر سیارہ کی نیچے اس کا وقفہ شروع اور ختم کا لکھ دینا ہے اس طرح کسی بھی دن اور مقام کی ساعتوں کا جدول تیار ہو جائے گا

## دن کی ساعتوں کا نقشہ

| دن | پہلی ساعت | دوسری ساعت | تیسری ساعت | چوتھی ساعت | پانچویں ساعت | چھٹی ساعت | ساتویں ساعت | آٹھویں ساعت | نویں ساعت | دسویں ساعت | گیارہویں ساعت | بارہویں ساعت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| منگل | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| سوموار | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |

# رات کی ساعتوں کا نقشہ

| شب | پہلی ساعت | دوسری ساعت | تیسری ساعت | چوتھی ساعت | پانچویں ساعت | چھٹی ساعت | ساتویں ساعت | آٹھویں ساعت | نویں ساعت | دسویں ساعت | گیارہویں ساعت | بارہویں ساعت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| ہفتہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| اتوار | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| منگل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| سوموار | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| بدھ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| جمعرات | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |

# ساعاتِ سیارگان کا ایپلیکیشن

اس ایپلیکیشن میں روزانہ کی ساعتوں کا وقت شروع اور ختم ہونے کا آپ دیکھ سکتے ہیں، یہ ایپلیکیشن Chogadia Hisab کے نام سے Google Play Store میں دستیاب ہے کسی بھی Android Mobile میں یہ ایپلیکیشن ڈاونلوڈ ہوجائے گا، آپ جس شہر یا قصبہ میں ہوں وہاں کے مقامی وقت، طول البلد وعرج البلد کے حساب سے یہ از خود سیٹ ہوجائے گا اس کی مدد سے با آسانی سیارگان کی ساعت کا پتہ لگا سکتے ہیں، یہ دو چارٹ تیار کر کے دیتا ہے ایک مطلوبہ دن کا طلوع سے لیکر غروب تک اور دوسرا غروب سے لے کر طلوع تک، لیکن اس چارٹ پر تکیہ کر کے اور اس پر مکمل اعتماد کر

کے بیٹھ جانا بھی مناسب نہیں بعض اوقات اس میں طلوع وغروب کا وقت غلط بھی ہوتا ہے جس کے نتیجے میں چار پانچ گھنٹوں کے بعد ساعتوں کا نقشہ کچھ کا کچھ ہوجاتا ہے لہذا اس اپلیکیشن سے وہی شخص مکمل فائدہ اٹھا سکتا ہے جو کہ ساعتوں کے حساب سے واقف ہو بہر صورت مبتدی حضرات کے لئے یہ ایپلیکیشن اچھا ہے اس کو دیکھنے سے کم از کم سیارگان کی ساعتوں کا چارٹ بنانے کی ترکیب بھی آجائے گی



Chogadia Hisab
(Calculator)
Huzaifa Mustafa
Lifestyle

UNINSTALL OPEN

What's new •
Last updated 26 May 2018

+ improved location detection
+ added option to update location
+ updated look and love
Read more

## کس سیارے کی ساعت میں کون سا کام کرنا چاہیئے

اس کے لئے یہ جاننا ضروری ہے کہ کون سیارہ سعد ہے کون نحس اور ان کی ذاتی خصوصیات کیا ہیں کیوں کہ سیارے شعبہائے زندگی کے تمام تر امور پر باذن اللہ اثر رکھتے ہیں، اللہ تبارک وتعالیٰ نے اس عالمِ سفلی کو عالمِ علوی کا تابع کیا ہے لہذا کواکب کا اثر انسانی زندگی پر ہونا، یہ ایک بدیہی امر ہے، جب آپ کوئی عمل یا تعویذ لکھنے کا اردہ کریں تو اس کے لئے آپ کو مقصد کے موافق سیارے کی ساعت کا انتخاب کرنا چاہئے مثلاً آپ محبت یا شادی کا کوئی عمل یا تعویذ کر رہے ہیں تو اس کے لئے زہرہ کی ساعت کا انتخاب کرنا ہوگا تا کہ زہرہ کی روحانیت جو محبت وغیرہ امور پر کنٹرول رکھتی ہے، آپ کے عمل یا تعویذ میں سرایت کر جائے اور رب قدیر کی قدرت سے فوری اجابتِ عمل یا تاثیر نقش کی ظاہر ہو

## منسوباتِ کواکب

**زحل** یہ سیارہ نحس اکبر ہے اس کی ساعت میں دشمنوں کو برباد کرنا، دشمن کے کاموں کو باندھنا، بغض و عداوت کے کام کرنا، دشمن پر بیماریاں مسلط کرانا، دشمن کو قید کرانا، مخالفین میں فتنہ و فساد ڈالنا یہ سب اور اس قسم کے امور کے لئے زحل کی ساعت کا انتخاب کرنا چاہئے لیکن بعض اوقات زحل کی ساعت میں نہایت اچھے کام بھی کئے جاتے ہیں مثلاً زمین جائیداد کی حفاظت کے طلسم بنانا، گھر مکان و دکان کی حفاظت اور کسی بھی شئے میں استحکام درکار ہو تو زحل کی نیک ساعت سے فائدہ اٹھانا چاہئے

**مشتری** یہ سیارہ سعد اکبر ہے یہ اپنی طبیعت اور خاصیت کے لحاظ سے زحل کا عطف ہے جتنا زحل نحس اتنا ہی مشتری سعد ہے، حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جناب عیسیٰ علیٰ نبینا و علیہ الصلاۃ والتسلیم کی روحانیت مشتری سیارہ سے ملی ہوئی تھی، اس سیارے کی ساعت میں تمام تر امور خیر سر انجام دینا چاہئے، اس کی ساعت میں دولت و ثروت کے اعمال و نقوش کئے جائیں، دلی مرادوں کے برآنے اور ہر قسم کی سعادت کے حصول کے واسطے تعویذ لکھے جائیں، امراء حکام اور مذہبی پیشواوں کا قرب حاصل کرنے کے لئے اعمال کئے جائیں، ترقی رزق، رفع افلاس، دفع تنگ دستی، شفاء امراض وغیرہ وغیرہ امور میں مشتری کی ساعت اور اس کی روحانیت سے فائدہ اٹھانا چاہئے

**مریخ** یہ سیارہ نحس اصغر ہے یعنی اس کی نحوست زحل سے کم درجہ کی ہے لیکن یہ ہے بڑا خونخوار، اس کی ساعت میں دشمنوں کے درمیان جھگڑے فساد بھڑکانے کے اعمال و نقوش کئے جائیں، دشمن کی ہلاکت اور تباہی و بربادی کا سامان اسی کی ساعت میں کرنا چاہئے، دو مرد و عورت کے درمیان اگر ناجائز تعلق ہو تو مریخ کی ساعت میں جدائی کا عمل یا نقش کرنا بہتر ہے، مخالفین پر فتحیاب ہونے اور ان کا خانہ خراب

کرنے کے لئے مریخ بڑا بے رحم ثابت ہوا ہے، دعائے سیفی کا عامل اگر مریخ کو حکم دیتا ہے تو یہ اجابت میں ایک آن بھر بھی دیر نہیں کرتا اور دشمنوں پر قہر بن کے ٹوٹ پڑتا ہے، اس کی ساعت میں قوت باہ اور مردانہ امراض سے شفاء کے طلسم و تعویذات بھی تیار ہوتے ہیں

**شمس** یہ سیارہ سعد ہے اسے نیرِ اعظم بھی کہتے ہیں اور یہ شہنشاہِ فلک بھی ہے ، اس کی ساعت میں تسخیرِ خلائق، تسخیرِ امراء وسلاطین، بلندی درجات ومراتب، رعب و دبدبہ کے لئے اعمال ونقوش و طلسمات تیار کرنے چاہئے، شمس تمام سیاروں کا بادشاہ ہے اس کی روحانیت ہر اس عمل یا تعویذ میں سرایت کرتی ہے جس کا تعلق مذکورہ بالا امور سے ہو لہذا چاہئے کہ ان امور میں حسبِ منشاء کامیابی کے لئے شمس کی ساعت اور اس کی روحانیت سے فائدہ اٹھایا جائے

**زہرہ** یہ سیارہ سعد اصغر ہے کہتے ہیں ہاروت و ماروت جس اسم اعظم کو پڑھ کر آسمان پر واپس چلے جاتے تھے، ان سے اسم اعظم جاننے کے بعد زہرہ نامی عورت نے پڑھا تو وہ آسمان پر چڑھ گئی اور وہ زہرہ سیارہ بن گئی، اور بعض نے کہا کہ اس عورت کی روح اسم اعظم پڑھنے سے فلکِ سوم تک بلند ہوئی اور زہرہ سیارہ میں سماگئی یہ دوسری بات واقعہ سے زیادہ قریب معلوم ہوتی ہے واللہ اعلم، زہرہ کی ساعت میں حب وتسخیرِ قلب، محبت ومودت، تسخیرِ مستورات، پسند کی شادی، حاضری مطلوب، حسن و خوبصورتی، محبتِ زوجین، آپسی بھائی چارہ اور قبولِ عام وغیرہ کے نقوش واعمال وطلسمات کرنا چاہئے

**عطارد** یہ سیارہ سعد ہے اس کی روحانیت سے اہل علم واہلِ قلم خوب مستفید ہوتے ہیں اس کی ساعت میں ترقی علم، قوتِ حافظہ، فصاحت وبلاغت، فہم وزکاء، قوتِ فکر، امتحانات میں کامیابی کے نقوش واعمال وتعویذات وطلسمات کرنا چاہئے اس کے علاوہ عطارد کی روحانیت دفع جادو سحر کے اعمال ونقوش میں

خوب سرایت کرتی ہے لہذا ہر قسم کے جادوٹونے ٹوٹکے کی کاٹ اور علاج کے لئے عطارد کی ساعت میں
اعمال ونقوش تیار کریں

**قمر** یہ سارہ سعد ہے اسے نیرّ اصغر بھی کہتے ہیں یہ زمین کے سب سے زیادہ قریب ہے اس لئے اس کی
روحانیت عالمِ سفلی میں جلد جلد سرایت کرتی ہے، بیماری سے شفاء یابی، اعضائے بدن کو درست ہونا،
صحت وتندرستی کا عود کرآنا، ہر قسم کی خوف اور وحشت سے امان، حسد ونظرِ بد کا توڑ، آفات وبلیات سے
حفاظت، دفع آسیب وشیاطین وجنات، گھر مکان دوکان سے نحوست کا خاتمہ کرنا وغیرہ ان سب امور کے
لئے قمر کی روحانیت اور اس کی ساعت سے فائدہ اٹھانا چاہئے

## ماہِ رجب المرجب کے اعمال ونقوش

یہ مہینہ بڑا حرمت والا ہے سرورِ کائنات آقائے دوجہاں صلی اللہ علیہ وسلم اس ماہ کے داخل ہونے کے
وقت یہ دعاء فرماتے اللھم بارك لنا فی رجب وشعبان وبلغنا رمضان جب اس ماہ کا چاند دیکھے تو اسی
رات ایک ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ اور ۴۱ مرتبہ سورۃ الفاتحہ پڑھے بلکہ ہر ماہ چاند رات کو یہ وظیفہ کرلیں تو پورا
مہینہ خیر وبرکت اور عافیت کے ساتھ گذرے یہ عمل خاتم الاکابر سرکار نور ابوالحسن نوری میاں رحمۃ اللہ
علیہ مارہرہ مطہرہ کا بتایا ہوا ہے اور لاجواب ہے

## رجب کی پہلی تاریخ

اس دن اولیاء کی ایک جماعت جو چالیس افراد پر مشتمل ہے انہیں رجبیون بھی کہا جاتا ہے یہ اپنے ہی
مقام پر قیام رکھتے ہیں اور ان پر اس قدر شدید بوجھ ہوتا ہے کہ یہ اپنے کسی عضوِ بدن کو حرکت نہیں دے

سکتے پھر دوسرے دن یہ بوجھ تھوڑا ہلکا ہو جاتا ہے اور تیسرے دن بالکل ختم ہو جاتا ہے، رجب کی پہلی تاریخ کو حروفِ مقطعات کے نقوش تیار کئے جاتے ہیں یہ نقوش حفاظت وحصار کے لئے اول درجہ کے نقوش ہیں، میں احباب کو مشورہ دونگا کہ اس تاریخ میں کثرت سے نقش حروف مقطعات کا لکھ کر رکھ لیں اور وقتِ ضرورت حاجتمندوں کو دیا کرے اس تعلق سے چند نقوش پیش کئے جائیں گے ان شاء اللہ

## حروفِ نورانی کی زکات

حروف مقطعات وحروف نورانی کا عامل بننے اور ان حروف سے بنائے طلسم ونقوش سے خلقِ خدا کو فیض پہنچانے کے لئے ہر سال رجب کی پہلی تاریخ کو حروفِ نورانی کی زکات ادا کرلیں تا کہ سال بھر ان حروف کا فیضان جاری رہے، زکات کا طریقہ میری کتاب حروفِ مقطعات واسم اعظم میں مفصل درج ہے

## ۴ رجب کے نقوش وطلسمات

عاملین کے لئے یہ تاریخ بڑی اہم ہے، ہمارے یہاں اس تاریخ میں مردانِ غیب ہر چہار سمت حضرت عبدالکریم المغربی حضرت عبدالرحیم المشرقی حضرت عبدالجلیل الجنوبی حضرت عبدالرشید الشمالی کی نیاز کا اہتمام کیا جاتا ہے، اس تاریخ میں بنائے گئے نقوش پر تاثیر ہوا کرتے ہیں، سیارگان سبع کے طلسمات بھی اس تاریخ میں لکھ سکتے ہیں میرا طریقہ یہ ہے کہ سات سیاروں کا طلسم اور اس کے اردگرد دعاء جامع المطلوب مکمل لکھتا ہوں احباب بھی اس طریقے سے طلسم بنائیں از حد مفید پائیں گے ، اس کے علاوہ انگشتری کے نقوش بھی بکثرت تیار کئے جاتے ہیں

وفق نمبر ۳۸

## نقش نادعلی باموکل

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

| ۱۳۰۵۲ | ۱۳۰۴۴ | ۱۳۰۴۹۱ |
|---|---|---|
| ۱۳۰۴۶ | ۱۳۰۴۸ | ۱۳۰۵۱ |
| ۱۳۰۴۷ | ۱۳۰۵۳ | ۱۳۰۴۵ |

عزرائیل علیہ السلام
میکائیل علیہ السلام

# سورہ یس شریف کا چلہ

اس ماہ میں سورہ یس شریف کی زکات بھی نکالنا عمدہ ہے زکات کے چند طریقوں کا ذکر میں نے اپنی وڈیو میں کیا ہے مختصر یہاں لکھے دیتا ہوں ،سب سے پہلے اپنے مرشد یا استاذ سے اجازت اس عمل کی حاصل کریں، ایک دن کی زکات یہ ہے کہ عروج ماہ جمعرات یا اتوار کے دن روزہ دار ہو کر بعد نماز فجر ایک نشست میں ۷۲ مرتبہ پڑھے زکات ادا ہو گی پھر روزانہ ایک مرتبہ ورد میں رکھیں عمل قائم رہے گا یہ زکات یس شریف کے عدد کے مطابق ہے یا کے دس اور سین کے ساٹھ کل ستر ہوئے اور دو نقطوں کے دو عدد شامل کئے گئے ہیں اگرچہ نقطوں کی کوئی عددی قیمت نہیں ہوتی لیکن اعمال کی زکات میں بعض موقعوں پر لئے جاتے ہیں **ایک دوسرا طریقہ** سورہ یس کی زکات کا یہ ہے کہ مسلسل ایک سال تک روزانہ بعد نماز فجر ایک مرتبہ سورہ یس بہ نیت زکات پڑھ لیں اگرچہ یہ زکات صبر آزما ہے لیکن بے ضرر ہے اور اس میں کسی قسم کی پرہیز کی ضرورت نہیں **ایک تیسری زکات یہ ہے** کہ پرہیز جمالی کے ساتھ ۴۰ دنوں تک بعد نماز فجر ۴۰ مرتبہ ایک نشست میں سورہ یس شریف کا ورد کیا جائے یہ زکات بہت عمدہ ہے، پھر روزانہ ایک مرتبہ بطورِ وظیفہ ورد میں رکھیں، **چوتھی زکات ۷۲ دنوں میں ادا کی جائے گی** اس میں کامل پرہیز کرنا ہو گا بہتر ہے کہ سوا دو ماہ کے لئے گوشہ نشیں ہو جائے روزانہ ۷۲ مرتبہ فجر سے عشاء تک پڑھ کر ختم کرے اپنی سہولت کے مطابق پانچ نمازوں کے بعد ۷۲ کی تعداد کی تقسیم کر لیں، راقم السطور فقیرِ قادری کا طریقہ بعد فجر ۲۵ مرتبہ ظہر کے بعد ۲۰ مرتبہ عصر کے بعد ۵ مرتبہ مغرب کے بعد ۱۰ مرتبہ اور عشاء کے بعد ۱۲ مرتبہ کا ہے لیکن آپ اپنے صوابدید پر جس تعداد کو جس نماز کے بعد چاہیں مقرر کر سکتے ہیں، دوران عمل حلال روزی کھائیں اور قلب و زبان کو پاک رکھیں اور باقی لوازمات بھی شرائطِ عامل کی بجالائیں

محمد شبیر قادری

# عامل سورہ یس

عامل اس سورۃ کا بننے کے بعد آپ جس کسی کو سورہ یس کا نقش کسی بھی مقصد کے لئے لکھ کر دینگے فوری اثر ہوگا، ہر قسم کے امراض کے واسطے اس کا پانی جس کسی کو بنا کر دینگے رب قدیر اسے شفاء بخشے گا، کسی بھی مشکل اور معاملے کے حل کے واسطے سات مرتبہ پڑھ کر دعاء کریں گے تو مشکل حل ہوجایا کرے گی، اس سورۃ کا عامل میلوں فاصلے سے رب قدیر کے اذن سے مریضوں کو شفاء یاب کرسکتا ہے، نا صرف عامل بلکہ اس کے اہل خانہ بھی عمل کی برکت سے فیض یاب ہوتے ہیں، جس مریض کو ایک بار پڑھ کر دم کرے گا مرض سے افاقہ محسوس ہونے لگے گا، عامل اور اس کے اہلِ خانہ کبھی تنگ دستی کا سامنا نہیں کریں گے خیر و برکت کا ہمیشہ ظہور ہوگا چاہیئے کہ اپنے عمل کا ڈھنڈورا نا پیٹے اور ہمیشہ عاجزی و انکساری کے ساتھ اپنے رب کا شکر ادا کرتا رہے

**لوحِ تحفظ** ہر قسم کے فتنوں سے حفاظت کے لئے رجب کی پہلی یا چوتھی تاریخ کو لکھ کر استعمال میں لائیں ان شاء اللہ ہر برائی سے امن میں رہینگے، نقش یہ ہے

**وفق نمبر ۳۹**

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

| کھیعص | حمعسق | المص | الم العین |
|---|---|---|---|
| یس محمد | الر | حم محصی | نعم المولیٰ |
| سبحان طسم | طس ملك | مجید اکبر | طه الله معز |
| الله باری | ص حق | ق لطیف | ن علے |

(دائیں جانب) عزرائیل علیہ السلام — (بائیں جانب) میکائیل علیہ السلام — (کونے) الحی، قیوم، ۔۔۔

۸۳۲۴۰۰۷۷ ۔۔۔

# لوح حرف نورانی

وفق نمبر ۴۰

| | | |
|---|---|---|
| ١١٣٢ | ١١٢٢ | ١١٢٩ |
| ١١٢٦ | ١١٢٨ | ١١٣١ |
| ١١٢٧ | ١١٣٣ | ١١٢٥ |

- مال واسباب کی حفاظت • ہر مشکل آسان • تسخیر حکام
- تیر تلوار اسلحہ سے حفاظت • حفاظت جان • بچوں کی حفاظت
- حفاظت از سحر جادو • دفع آسیب و شیاطین

رجب کی خاص تاریخوں میں ہمارے یہاں دھات پر کندہ کیا جاتا ہے

## حروف مقطعات کی قرآنی ترتیب

بسم الله الرحمن الرحیم الم الم المص الر الر الر المر الر الر کھیعص طه طسم طس طسم الم الم الم الم یس ص حم حم حمعسق حم حم حم حم ق ن وصلی الله تعالیٰ علیه سیدنا محمد طه و یس و آله و صحبه اجمعین و بارك وسلم

وہ حضرات وخواتین جو کہ اوپر دیئے گئے نقوش کو نا لکھ پائیں تو وہ اس ترتیب سے حروف مقطعات کو رب کی پہلی تاریخ کو لکھ کر اپنے بچوں کے گلے میں ڈالیں اور اپنے مکان ودکان میں آویزاں کرے تو ان شاء اللہ حروف مقطعات کی برکت سے ہر بلاء سے امان میں رہے

محمد شبیر قادری

# عمل سورۃ الاخلاص باموکل

یہ عمل تسخیرِ خلائق اور فراوانی رزق کے لئے مشہور ہے، اس کی ادنیٰ زکات ۱۰۰۲ مرتبہ شرائطِ عامل کے ساتھ پڑھنا ہے اس تعداد کو آپ تین دنوں میں مکمل کرنا چاہیں تو روزانہ ۳۳۴ تین سو چونتیس مرتبہ تین دن بدھ، جمعرات اور جمعہ پڑھ لیں، اگر اس عمل کا عامل بننے کے لئے پڑھنا ہے تو اجازت کے ساتھ پرہیز لازمی ہے اور اگر محض خیر و برکت کے لئے پڑھتے ہیں تو اجازت کافی ہے پرہیز نہیں بھی کریں گے تو کوئی حرج نہیں اس میں کسی قسم کے نقصان کا ڈر نہیں ہاں لیکن اجازت ہر دو صورت میں لازمی ہے

اگر یہ عمل آپ چھ دنوں میں کریں گے تو روزانہ کی تعداد ۱۶۷ ایک سو سڑستھ ہوگی اور عمل جمعرات یا جمعہ سے شروع کریں جو احباب محض حصول مدعا کے لئے پڑھ رہے ہیں وہ چھ دنوں میں مکمل کریں اور جو عاملین کے شرائط پر حصول تصرف کے لئے پڑھتے ہیں تو ان کو میرا مشورہ یہ ہے کہ اس تعداد کو تین دنوں میں ہی مکمل کر لیں کہ اس عمل سے فیض پہنچانے کے لئے میں ان کو تلقین کروں گا کہ وہ تین دن سے زیادہ کا وقت اس تعداد کو مکمل کرنے میں نا لگائیں

چونکہ یہ عمل باموکل ہے، اس میں حصار لازمی ہوگا، حصار جو آپ کو آتا ہو وہ کر لیں یا یوں کریں کہ الحمد شریف آیۃ الکرسی و چہار قل ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دونو ہتھیلی پر دم کریں اور بنیت حصار پورے جسم میں پھیر لیں اب سکون سے ایک منٹ خاموش رہیں آپ کی طبیعت میں ایک قسم کا ٹھہراو ہوگا اور ماحول پرسکون لگنے لگے گا یہ ایک عمدہ علامت ہے جو کسی بھی عمل کے شروع میں ظاہر ہوتا ہے، اب کوئی سا درود شریف طاق مرتبہ جس قدر من چاہے پڑھ کر کسی سفید کاغذ پر دم کریں اور زعفران سے نقش لکھ لیں

اگر خود نا لکھ سکے تو ہمارے یہاں سے منگوالیں فقیر خود اپنے ہاتھ سے لکھ کر بھیجتا ہے، اگر نقش منگوار کھا ہے تو ایک ہی بار طاق مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر دے اور اگر خود نقش لکھ رہے ہیں تو کاغذ پر لکھنے سے قبل اور بعد درود شریف پڑھ کر دم کریں نقش یہ ہے

**وفق نمبر ٤١**

بسم الله الرحمن الرحيم

جبرائيل عليه السلام

الحق — قوله

| ولم يكن له كفوا احد | لم يلد ولم يولد | الله الصمد | قل هو الله احد |
|---|---|---|---|
| قل هو الله احد | الله الصمد / ١٧٦٣ / ١٧٥٨ | لم يلد ولم يولد / ١٧٦٣ | ولم يكن له كفوا احد |
| لم يلد ولم يولد | ١٧٦٥ / ١٧٦٠ / ولم يكن له كفوا احد | ١٧٦٢ / ١٧٥٩ / ١٧٦٦ / ١٧٦١ / قل هو الله احد | الله الصمد |
| الله الصمد | قل هو الله احد | ولم يكن له كفوا احد | لم يلد ولم يولد |

ميكائيل عليه السلام — عزرائيل عليه السلام

بسم الله الرحمن الرحيم اقسمت عليكم اجب يا عطرائيل بحق قل هو الله احد اجب يا اسرافيل بحق الله الصمد اجب يا طاطائيل بحق لم يلد ولم يولد اجب يا رفتمائيل بحق ولم يكن له كفوا احد وصلى الله تعالىٰ عليه سيدنا محمد طه و يس و آلهٖ و صحبه اجمين و بارك وسلم

محمد شبیر قادری

نقش کو اپنے مصلے پر سامنے رکھ کر نظر جمائے اور سورہ اخلاص باموکل مقررہ تعداد میں اس طرح پڑھیں پڑھتے وقت نظر نقش پر مرکوز رہے اگر ہوا تیز ہو کہ نقش اڑ جائے گا تو کوئی وزن نقش کے کنارے رکھ دے اس طرح کہ نقش کی عبارت اور اعداد وغیرہ نا چھپے اور با آسانی نظر نقش پر جمی رہے، سورہ اخلاص کا باموکل عزیمت یہ ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم اقسمت علیکم اجب یا عطرائیل بحق قل هو اللہ احد اجب یا اسرافیل بحق اللہ الصمد اجب یا طاطائیل بحق لم یلد ولم یولد اجب یا رفتمائیل بحق ولم یکن له کفوا احد

**تنبیہ** یہ ایک باموکل عمل ہے لہذا بغیر اجازت کے اس کو کرنے کی حماقت ہرگز نا کی جائے، اس عمل میں موکلیں بلا شبہ حاضر ہوتے ہیں یہ یقین رکھیں، لیکن ان کے حاضر ہونے کی نیت نا کریں محض حصولِ برکات اور جس مقصد کے لئے پڑھ رہے ہیں اس میں کامیابی کی نیت کرنی ہے، اس طرح موکلین آپ کو کوئی ضرر نہیں پہنچائیں گے اور ان کی غیبی مدد بھی آپ کو ہمیشہ میسر ہوں گی بشرطیکہ آپ مداومت کے طور پر روزانہ سورۃ الاخلاص کے حروف کی تعداد میں یعنی ۴۷ سینتالیس مرتبہ مع اول آخر درود شریف کے ورد میں رکھیں مسلسل تین دنوں کے ناغہ سے یہ عمل رخصت ہو جائے گا خیال رہے

**درمیانہ زکات** اس عمل کی درمیانہ زکات پانچ ہزار چھ سو ۵۶۰۰ مرتبہ پڑھنے سے ادا ہوگی ،جمعرات کے دن سے شروع کرنا ہے روزانہ ۸۰۰ مرتبہ پڑھیں، اس میں پرہیز لازمی ہے، یہ زکات پہلی والی زکات سے عمدہ اور طاقتور ہے لیکن اس میں بھی مداومت کے مسلسل تین دن تک ترک ہونے سے عمل کے رخصت ہوجانے کا ڈر ہے

**بڑی زکات** اس عمل کی ایک بڑی زکات ہے جس کے نکالنے پر عامل کامل طور پر متصرف ہوگا اور اس کا عمل کبھی بھی ضائع نہیں ہوگا ساتھ ہی وہ اس عمل کا مجاز بھی ہوجائے گا، اس کی تعداد ۵۶۰۰۰ چھپن ہزار ہے اور اسے چالیس دنوں میں مکمل کرنا ہے، روزانہ کی تعداد ۱۴۰۰ چودہ سو مرتبہ ہے، ہر نماز کے بعد ۳۰۰ سو مرتبہ پڑھیں صرف عصر میں ۲۰۰ مرتبہ اس طرح روزانہ ۱۴۰۰ کی تعداد با آسانی نکال لیں گے اگر اس تقسیم کے علاوہ آپ کو کسی بھی طریقے سے ۱۴۰۰ کی تعداد کو مکمل کرنا ہے آپ کر سکتے ہیں ،یہ عمل مکمل پرہیز جلالی کے ساتھ کیا جائے گا اور تمام شرائط اعمال کے بجالانے ہوں گے ، جس کے نصیب میں یہ عمل ہوگا رب تعالیٰ اسے ضرور توفیق بخشے گا، یہ عمل کبھی بھی ضائع نہیں ہوسکتا اس کے موکلین ہمیشہ عامل کی امداد و اعانت پر کاربند رہیں گے عامل کو بھی چاہئے کہ تقویٰ و پرہیزگاری میں خوب کوشش کرے

## نقش سورۃ الاخلاص مع بسم اللہ برائے توسیع رزق

وفق نمبر ۲۲

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

| | | |
|---|---|---|
| ۶۰۰ | ۵۹۲ | ۵۹۷ |
| ۵۹۴ | روف رزاق | ۵۹۹ |
| ۵۹۵ | ۶۰۱ | ۵۹۳ |

عزرائیل علیہ السلام — میکائیل علیہ السلام

# لوح شرف شمس

## شرفات کواکب میں شرف آفتاب سب سے بلند و با قوت ہے

عزت وعظمت، جاہ وحشمت، ترقی مدارج، رعب ودبدبہ، سربلندی کے حصول کے لئے یہ طلسم کام دیتا ہے۔ وہ لوگ جو دوسروں سے پیچھے رہ گئے ہیں یا اعلیٰ مقام حاصل نہیں کر سکے اور حلقۂ احباب اور کام کے جگہوں میں کوئی عزت نہیں ایسے لوگوں کے لئے ایک روحانی تحفہ ہے اس کے حامل پر کوئی شخص غالب نہیں آسکتا، فتوحات کی عظیم تاثیر رکھتا ہے ترقی درجات اور تسخیر خاص وعام کیلئے زمانہ قدیم سے تمام حکماء کا اس نقش پر اعتماد ہے اور میرا برسوں کا تجربہ

## تسخیر خلق اور ترقی درجات کا موثر وقت

شمس برج حمل میں حرکت کرتا ہوا جب ۱۹ ویں درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف حاصل ہوتا ہے سال میں صرف ایک بار یہ سنہرا موقعہ ہاتھ آتا ہے، یہ وقت تمام وقتوں میں سعادت ودرجہ میں قوی تر وقت ہوتا ہے شمس سیارگان فلکی میں سب سے بڑا شہنشاہ کا درجہ رکھتا ہے سب سے زیادہ نورانی اور طاقتور اثر زمین پر ڈالنے والا ہے، زندگی اور روح کی توانائی اسی سے قوت پاتی ہے اس لئے اس کا شرف عاملین وکاملین کے نزدیک ہمیشہ سے خاص توجہ کے قابل رہا ہے اس وقت جو مخفی قوتیں زمین پر اثرانداز ہوتی ہیں ان کو اگر تعویذات ونقوش وطلسمات کے ذریعہ ضبط میں لایا جائے تو وہ باذن اللہ اپنی طاقت سے لوح کے حامل کے لئے عظیم ہیبت، رعب اور قوت پیدا کرتا ہے اور ایک ممتاز مقام تک لاتا ہے جس سے کہ دنیا بھر میں اس کا رتبہ بلند تر ہوتا چلا جاتا ہے، لہٰذا ایسے موقع پر ہر سال ہم ایسے تعویذات نقوش وطلسمات تیار کرتے ہیں

محمد شبیر قادری

جو کامیابی امتحان، تسخیرِ خلائق، افزونی رزق، جاہ و مرتبہ، رعب و دبدبہ، تسخیر حکام، نزدیکی سلاطین، تحفظِ منصب اور بے پناہ ترقی لانے والے ہوتے ہیں ہر سال اپریل کے مہینے میں یہ وقت آتا ہے اور کثیر تعداد میں نقوش تیار کئے جاتے ہیں امسال یہ نقوش کاغذ اور دھات پر پورے اہتمام کے ساتھ تیار کئے جائینگے ان نقوش کا اثر سالہا سال تک قائم رہتا ہے میرا اپنا ذاتی تجربہ ہے کہ شرفِ آفتاب کے نقوش کا حامل حسب حال و حیثیت پھر پیچھے پلٹ کر نہیں دیکھتا ہمیشہ ترقی کے منازل طے کرتا جاتا ہے اور دشمن منہ تکتے رہ جاتے ہیں ذاتی طور پر میں شرفِ آفتاب کو دیگر تمام کواکب سے شرفات پر ترجیح دیتا ہوں اور میرا دعویٰ ہے کہ اس وقت کسی بھی مقصد کے لئے آپ نقوش و طلسم بنائیں باذن اللہ سریع التاثیر پائینگے ضرورت مند حضرات و خواتین رابطہ قائم کریں شرفِ آفتاب کے نقوش بحمد اللہ تیزی سے ختم ہو جاتے ہیں

## لوح شرف شمس

وفق نمبر ۴۳

نقش مربع




وفق نمبر ۴۴

نقش مسدس



# شرفِ آفتاب کے نقوش

سال ۲۰۱۹ کو آفتاب اپنے شرفی برج حمل میں حرکت کرتا ہوا ۱۸ اپریل رات ۹ بجے اپنے شرفی درجات میں داخل ہوگا اور پورے چوبیس گھنٹے آفتاب کو شرف حاصل ہوگا یہ وقت پورے سال کا سب سے قیمتی وقت ہے، ۱۸ اپریل رات ۹ بجے سے لے کر ۱۹ اپریل رات ۸ بجکر ۴۵ منٹ تک جتنی ساعتیں شمس کی ملیں گی ان میں شرفِ آفتاب کے نقوش لکھ سکتے ہیں اور حقیقت یہ ہے کہ کوئی بھی نقش اس وقت جو لکھا جائے گا خدائے قدیر کی قدرت سے ان میں بے پناہ تاثیر ہوگی، نقش مسدس کا تعلق آفتاب سے ہے لہذا اس کے شرف میں مسدس پر کرنا انسب ہے، بخور صندل سرخ اور عود کا کریں ورنہ لوبان یا اگربتی سلگائیں چند نقوش حاضر کرتا ہوں

## نقش مسدس شرفِ آفتاب

وفق نمبر ۴۵

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل علیہ السلام

الحق

| ۳۰۲۲ | ۳۰۲۹ | ۳۰۴۱ | ۳۰۴۲ | ۳۰۲۸ | ۳۰۱۱ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰۲۳ | ۳۰۴۴ | ۳۰۲۱ | ۳۰۱۲ | ۳۰۳۹ | ۳۰۳۴ |
| ۳۰۴۰ | ۳۰۱۳ | ۳۰۲۴ | ۳۰۳۳ | ۳۰۲۰ | ۳۰۴۳ |
| ۳۰۱۴ | ۳۰۳۸ | ۳۰۲۵ | ۳۰۳۲ | ۳۰۴۵ | ۳۰۱۹ |
| ۳۰۲۷ | ۳۰۱۸ | ۳۰۴۶ | ۳۰۳۷ | ۳۰۱۵ | ۳۰۳۰ |
| ۳۰۴۷ | ۳۰۳۱ | ۳۰۱۶ | ۳۰۱۷ | ۳۰۲۶ | ۳۰۳۶ |

میکائیل علیہ السلام

عزرائیل علیہ السلام

یہ نقش آیت قل اللھم ملک الملک تا بغیر حساب و اسمِ اعظم باموکل کا ہے، ایک طرف یہ نقش ہو اور دوسری جانب شرف آفتاب کا طلسم ہونا چاہئے، احباب میں سے جو مسدس نا لکھ پائیں وہ مربع پر کریں، بکثرت لکھ کر رکھ لیں اور وقت ضرورت حاجتمندوں کو دیا کرے

وفق نمبر ۴۶

## نقش مربع شرف آفتاب

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

| ۴۵۴۳ | ۴۵۴۶ | ۴۵۴۹ | ۴۵۳۵ |
|---|---|---|---|
| ۴۵۴۸ | ۴۵۳۶ | ۴۵۴۲ | ۴۵۴۷ |
| ۴۵۳۷ | ۴۵۵۱ | ۴۵۴۴ | ۴۵۴۱ |
| ۴۵۴۵ | ۴۵۴۰ | ۴۵۳۸ | ۴۵۵۰ |

عزرائیل علیہ السلام قولہ

میکائیل علیہ السلام الحق

## طلسم شرف آفتاب



# نقشِ مثلث کا تعارف اور طریقہ زکات

از۔ صوفی محمد عمران رضوی القادری

امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے نقشِ مثلث کو قمر سے منسوب کیا ہے جبکہ امام احمد بونی رحمۃ اللہ علیہ نے اسے منسوب بہ زحل بتایا ہے، امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب میں ہر دو موقف کا ذکر فرمایا اور نقشِ مثلث کے اسرار و رموز کو اس شرح و بسط کے ساتھ بیان فرمایا کہ یہ نقش ان کے نام سے منسوب ہوگیا، اس نقش کی تاریخ اتنی ہی پرانی ہے جتنی کہ حضرتِ انسان کی تاریخ ہے، یہ نقش حضرتِ حوا علیہا السلام کا ہے اور ان سے کامل نسبت رکھتا ہے آپ دیکھیں گے نقشِ مثلث کے خانوں میں اسمِ حوا کس خوبصورتی سے ظاہر ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

الحق — نورہ
میکائیل علیہ السلام — عزرائیل علیہ السلام

| | | |
|---|---|---|
| ح۸ | ا۱ | و۶ |
| ج۳ | ہ۵ | ز۷ |
| د۴ | ط۹ | ب۲ |

[illegible]

اس نقش کا عدد طبعی ۱۵ ہے اسے پندرہ کا نقش بھی کہتے ہیں، اس نقش کے تین ضلعیں ہیں انہیں اگر عدد طبعی میں ضرب دیا جائے تو ابوالبشر حضرتِ آدم علیہ السلام کا عدد نکل کر آئے گا پتا چلا یہ نقش حضرت آدم علیہ السلام سے نسبتِ کلی رکھتا ہے جس طرح ماں حواء علیہا السلام حضرت آدم علیہ السلام کی پسلی سے پیدا کی

گئیں ٹھیک اسی طرح ۵ ۴ یعنی عدد آدم سے ۱۵ یعنی عددِ حواء کا ظہور ہوا، پینتالیس کا عدد مجموعہ ہے مرتبہ احاد کا یعنی ایک سے لے کر نو تک کے ہندسوں کو جب ہم باہم جوڑتے جائیں گے تو حاصل جمع پینتالیس ہوگا، جس طرح انسانی نسل کی اصل حضرتِ آدم و حضرتِ حواء علیہا السلام ہیں اسی طرح تمام تر اعداد کی اصل مرتبہ احاد یعنی ایک سے نو تک کا ہندسہ ہے اور اسی طرح تمام تر نقوش و تعویذات کی اصل اور ان کا مبداء نقشِ مثلث ہے، یہ نقش جملہ نقوش کی ماں ہے، اس نقش کے اعداد حضرتِ موسیٰ علیہ السلام کی عصاء پر موجود تھے، خاتم سلیمانی جو حضرتِ سلیمان علیہ السلام کے نام سے مشہور ہے وہ دراصل نقش مثلث ہی کی ایک شکل ہے اور اس کی برکت سے آپ کی حکومت پوری دنیا میں جن و انس حیوش و طیور اور ہوا پر قائم تھی ان کے بعد یہ خاتم حضرت آصف بن برخیاء کو ملی تھی پھر یہ مختلف قوموں میں منتقل ہوتی رہی حتیٰ کہ امام غزالی نے اسے بلخ کے ایک بزرگ سے حاصل کرلیا

**نقش مثلث میں اسم اعظم ہے** وہ اس طرح کہ اس میں کھیعص حمعسق کے اعداد جملِ صغیر پوسیدہ ہیں اور ہر ایک حرف کا جملِ صغیر مثلث کے ایک خانے کے لئے مختص ہے، کھیعص میں ک کا جملِ صغیر ۲ ہے اسے دوسرے خانے میں رکھا ہ کا جملِ صغیر ۵ ہے اسے پانچویں خانے میں رکھا ی کا جملِ صغیر ا ہے اسے پہلے خانے میں رکھا ع کا جملِ صغیر ۷ ہے اسے ساتویں خانے میں رکھا ص کا جملِ صغیر ۹ ہے اسے نویں خانے میں رکھا اسی طرح حمعسق میں ح کا جملِ صغیر ۸ ہے اسے آٹھویں خانے میں رکھا م کا جملِ صغیر ۴ ہے اسے چوتھے خانے میں رکھا ع کا جملِ صغیر ۷ مکرر آیا جو کہ ساتویں خانہ کے لئے مختص ہے س کا جملِ صغیر ۶ ہے اسے چھٹے خانے میں ق کا جملِ صغیر ایک ہے لیکن مثلث کے خانوں

میں صرف تیسرا خانہ باقی ہے جس میں عدد ۳ لکھا جائے گا اس لئے ق کا جملِ صغیر اگرچہ ایک ہے لیکن اس کے دو نقطوں کو بھی شامل کرینگے تو اس کا جملِ صغیر ۳ ہوگا اسے تیسرے خانے میں رکھا اور اس طرح نقش مثلث کھیعص حمعسق کے ساتھ کامل ہوا، یہاں ایک بات کسی کے ذہن میں آسکتی ہے کہ ق کا عدد ۳ جبراً لیا گیا ہے تو اس وسوسے کا علاج یوں کیا جائے گا کہ کھیعص حمعسق میں صرف دو حروف ایسے ہیں جن میں نقطے ہیں اور دو نقطے ہیں اور ان دونوں حروف کا جملِ صغیر ایک بنتا ہے اور نقطوں کے شمار سے تین چونکہ ی مرتبہ میں دہائی کا عدد ہے اور دہائی اکائی سے قریب تر ہے اس لئے ی کو مثلث کے خانہ اول کے لئے مختص کیا اور ق کا تعلق چونکہ سینکڑہ سے ہے اور سینکڑہ ۳ عدد کا ہوتا ہے اس لئے ق سے تیسرا خانہ پر کیا گیا ملاحظہ کریں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل علیہ السلام

قولہ — الحق

| | | |
|---|---|---|
| ح-۸ | ی-۱ | س-۶ |
| ق-۳ | ہ-۵ | ع-۷ |
| م-۴ | ص-۹ | ک-۲ |

عزرائیل علیہ السلام — میکائیل علیہ السلام

اس طرح یہ نقش اسم اعظم ہوا، میری کتاب حروف مقطعات و اسم اعظم میں کھیعص وغیرہ حروف مقطعات کے اسم اعظم ہونے کی تحقیق ہے زیادہ تفصیل کے لئے اس کتاب کا مطالعہ ضرور کیجئے

محمد شبیر قادری

**نقش مثلث فرد الفرد** Matchless ہے کیوں کہ اس کے ایک ضلع کے خانوں کو برابر دو حصوں میں تقسیم کرنے پر عدد سالم Perfect نہیں رہتا بلکہ ناقص ہو جاتا مثلاً مثلث کہ ایک ضلع میں تین خانے ہیں انہیں دو حصوں میں برابر تقسیم کیا تو ڈیڑھ ہوا جو کہ سالم عدد نہیں اور پھر ڈیڑھ کو بھی تقسیم کریں گے تو چوتھائی سے ایک کم ناقص عدد ہی آئے گا اس لئے اس نقش کو فرد الفرد Matchless کہتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ حکماء نے اس نقش کو بغض وعداوت اور جدائی کے کاموں میں تیزی سے اثر کرنے والا نقش بتایا ہے

**منسوبات نقشِ مثلث** یہ نقش طبعی طور پر اربعہ عناصر میں خاک سے نسبت رکھتی ہے مزاج اس کا سرد تر ہے، اس پر حضرت عزرائیل علیہ السلام موکل ہیں سیارہ اس کا قمر ہے

# نقشِ مثلث کی زکات باموکل

راقم السطور فقیر قادری کے علم میں مثلث کی زکات کے متعدد طریقے ہیں ان میں سے ایک ابتدائی درجے کی زکات جو میرے طریقے پر ہے احباب روحانی ممبران کے لئے نقل کرتا ہوں، سب سے پہلے اجازت حاصل کریں تا کہ محنت مشقت رنگ لائے کم از کم تین روز قبل سے ہر قسم کا گوشت انڈا مچھلی اور جماع مطلق ترک کر دے، ایک قسم کی سبزی اور روٹی پر دو ہفتے گذارا کرے کہ یہ معمولی سا پرہیز ہے، بروز پیر کوشش کرے تہجد میں اٹھ جانے کی پھر تلاوت قرآن اوراد و وظائف میں طلوع آفتاب تک مشغول رہیں طلوع آفتاب کے بعد تازہ غسل کریں حجرے میں عود، صندل، کافور اور لوبان کی خوشبو

روشن کرے اور خود بھی دھونی لے خالص عطر گلاب میسر ہو جائے تو کپڑوں پر اور دونوں ہتھیلیوں پر ملے عمل کے لئے مصلی خاص رکھیں، قبلہ رو دوزانوں بیٹھ کر پانچ منٹ کے لئے مراقب ہو اور نقش مثلث کے اسم اعظم ہونے کا خیال دل میں جمائے اور یقین کامل رکھے کہ اس کی زکات کے بعد خیر و شر کے تمام امور میں اس نقش سے کام لیا جاسکے گا ، اب چہار قل و آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنا حصار کرے اور مشرق کی جانب رخ کر کے کاغذ کے پندرہ ٹکڑوں پر نقش مثلث آتشی چال سے لکھے ہر بار نقش لکھنے سے قبل ایک بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے یعنی پندرہ نقش لکھے تو پندرہ بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے، لکھنے کے لئے پاک کالی سیاہی یا گہرا لکھنے والی کالی پینسل کا استعمال کر سکتے ہیں جب پندرہ نقوش لکھ چکے تو یہ عزیمت پندرہ مرتبہ پڑھے

بسم اللہ الرحمن الرحیم یا اسرافیل یا جبرائیل یا کلکائیل یا دردائیل یا دوریائیل یا رفتمائیل یا شرفائیل یا تنکفیل یا اسمائیل اجیبوا دعوتی بامر اللہ تعالیٰ بحق کھیعص حمعسق

جب عزیمت پڑھ چکے تو اب واپس قبلہ رو ہو جائے یعنی سمتِ مغرب اپنا رخ کرے اور کاغذ کے پندرہ ٹکڑوں پر نقش مثلث بادی چال سے لکھے بعدہ پندرہ مرتبہ عزیمت پڑھے، اب اپنا چہرہ شمال کی جانب کر لیں اور پندرہ نقوش آبی چال سے لکھے اور پندرہ مرتبہ عزیمت پڑھ کر اپنا رخ جنوب کی طرف پھیرے اور پندرہ نقوش خاکی چال سے لکھ کر پندرہ مرتبہ عزیمت پڑھے جب چاروں عناصر کے پندرہ پندرہ نقوش لکھ کر عزیمت پڑھ چکے تو اب قبلہ رو ہو کر تمام نقوش کو سامنے رکھے اور پندرہ مرتبہ اسمائے برھتیہ پڑھے تاکہ دعوت مکمل ہو اسمائے برھتیہ یہ ہے

# اسمائے برھتیہ شریف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بِسْمِ اللهِ الْمَلِكِ الْمُحِيْطِ الدَّآئِمِ الْقَدِيْمِ الَّذِىْ مَلَاَ سَاطِعُ نُوْرِ وَجْهِهٖ جَمِيْعُ الْاَكْوَانِ وَ
اَمَدَّهَا بِقُوَّةِ جَذْبَةِ هَيْبَتِهٖ سُلْطَانِهٖ عَلٰى كُلِّ مَلَكٍ وَّجِنٍّ وَّ سُلْطَانٍ وَّ شَيْطَانٍ فَخَافَتهٗ جَمِيْعُ
مَخْلُوْقَاتِهٖ وَ اِذْ عَنَتْ وَ تَوَاضَعَتِ الْمَلٰئِكَةُ الْكَرُّوْبِيُّوْنَ مِنْ اَعْلٰى مَقَامَاتِهَا وَ سَجَدَتْ وَ
اَجَابَتْ لِدَعْوَةِ اِسْمِهِ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ لِمَنْ تَكَلَّمَ بِهٖ وَ اَسْرَعَتْ بِالْاِجَابَةِ وَالْبُرْهَانِ
الْمُحْكَمِ الْمَكْتُوْبِ فِىْ اَلْوَاحِ قُلُوْبِ الْمُتَصَرِّفِيْنَ بُدُّوْحٌ اَجْهَزِطٌّ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ
اَيَّتُهَا الْاَرْوَاحُ الرُّحَانِيَّةُ الْعُلْوِيَةُ وَ السِّفْلِيَّةُ وَ خُدَّامُ هٰذِهِ الْعَهْدِ الْكَبِيْرِ اَنْ تُجِيْبُوْا دَعْوَتِىْ
وَ تَقْضُوْا حَاجَتِىْ بِعِزِّهٖ بَرْهَتِيْهِ بَرْهَتِيْهِ كَرِيْرٍ كَرِيْرٍ تَتْلِيْهِ تَتْلِيْهِ طُوْرَانٍ طُوْرَانٍ مَزْجَلٍ
مَزْجَلٍ بَزْجَل بَزْجَلٍ تَرْقَبٍ تَرْقَبٍ بَرْهَشٍ بَرْهَشٍ غَلْمَشٍ غَلْمَشٍ خُوْطِيْرٍ خُوْطِيْرٍ قَلْنَهُوْدٍ
قَلْنَهُوْدٍ بَرْشَانٍ بَرْشَانٍ كَظَهِيْرٍ كَظَهِيْرٍ نَمُوْشَلَخٍ نَمُوْشَلَخٍ بَرْهَيُوْلَا بَرْهَيُوْلَا بَشْكَيْلَخٍ
بَشْكَيْلَخٍ قَزْمَزٍ قَزْمَزٍ اَنْغَلَلِيْطٍ اَنْغَلَلِيْطٍ قَبْرَاتٍ قَبْرَاتٍ غَيَاهَا غَيَاهَا كَيْدُهُوْلَا كَيْدُهُوْلَا
شَمْخَاهِرٍ شَمْخَاهِرٍ شَمْخَاهِيْرٍ شَمْهَاهِيْرٍ شَمْهَاهِيْرٍ بِكَهْطَهُوْنِيَّهٖ بِكَهْطَهُوْنِيَّهٖ
بَشَارِشٍ بَشَارِشٍ طُوْنِشٍ طُوْنِشٍ شَمْخَا بَارُوْخٍ شَمْخَا بَارُوْخٍ وَبِحَقِّ اِهْيًا اِشْرَاهِيًا اَذُوْنَاءِى
اَصْبَاوُتُ اٰلِ شَدَّاىَ وَ بِحَقِّ بَطَدٍ زَهَجٍ وَاحٍ وَ بِحَقِّ بُدُّوْحٌ اَجْهَزِطٌّ وَ اِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ
عَظِيْمُ اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلسَّاعَةَ اَلسَّاعَةَ اَلْوَحَا اَلْوَحَا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

محمد شبیر قادری

اس طرح مسلسل پندرہ دنوں تک لکھے اخیر والے دن چاروں عنصر کے ایک ایک نقش زیادہ لکھے اور یہ نقوش بیوتِ نقش قولہ الحق ولہ الملک مع بسم اللہ اور ملائیکہ مقربین کے ساتھ لکھے اور ہر نقش کہ نیچے عزیمت لکھے، ان چاروں نقوش کو اکٹھے موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھ لے اس دوران خواب میں نقوش کی مختلف شکلیں دکھیں گی اگر ان میں سے کسی کو یاد کر کے آپ نے لکھ لیا تو سمجھو کہ ایک خزانہ ہاتھ آ گیا چاہیئے کہ ضبط کرے اور ہر کس و ناکس سے ہرگز ہرگز ذکر نا کرے، جس روز پندرہ دن مکمل ہو جائے اسی دن نقوش کو اربعہ عناصر کے مطابق عمل میں لائے آتشی نقوش کو جلا دے راکھ کسی اونچی جگہ سے ہوا میں منتشر کر دے، آبی کو بڑے تالاب یا دریا میں ڈالے آٹے میں گولی بنانا ضروری نہیں، بادی کو اکٹھے کسی پیلے کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان یا کسی باغ کے درخت میں لٹکا کر چھوڑ دے اسی طرح خاکی نقوش کو کالے کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان یا کسی باغ کی مٹی میں دفن کرے اور خوب اطمنان کر لے کہ اس مقام پر کوئی غلاظت نا ہو نا آئیندہ ہونے کا شبہ ہو، اب آپ نقش مثلث کے عامل ہو گئے زکات قائم رکھنے کے لئے روزانہ چار نقوش اربعہ عناصر کے مطابق لکھ لیا کرے کسی روز ناغہ ہو جائے تو کوئی حرج نہیں لیکن اس زکات کے بعد اگر روزانہ چار نقوش بلا ناغہ ایک سال لکھ لیا تو یہ ابتدائی زکات ہی کافی ہو گی اس کے بعد نقشِ مربع کی زکات ادا کر لیں گے اور یہ مداومت کے دوران بھی کر سکتے ہیں نقشِ مربع سے لے کر نقش معشر تک کی زکات میں صرف لکھنے سے کام رہے گا لہذا مثلث کی زکات سب نقوش سے پہلے ادا کرنی چاہئے جس دن زکات مکمل ہوں حسب توفیق کھانا تین پانچ سات یا ۱۵ مسکینوں کو کھلاءے

**نقشِ مثلث کی زکات کے فائدے** بے شمار ہیں، فقیرِ قادری کہتا ہے کہ یہ محض مثلث کی زکات نہیں بلکہ مرتبہ احاد کی بھی زکاتٔ ہے جیسے حروفِ تہجی کی زکات اکبر ادا کرنے سے عامل ہر قسم کے

عزائم کا عامل ہوجاتا ہے اور اجابت کے لئے صرف پڑھنے کی دیر ہوتی ہے ٹھیک اسی طرح مثلث کی زکات ادا کرنے کے بعد اس کا عامل اعداد کی روحانی قوت کا حامل ہوجاتا ہے اور اس کی قلم سے نقوش میں پر کئے گئے اعداد حاجت براری اور شفاء رسانی میں باذن اللہ تیزی سے اثر کرتے ہیں یہ ایک ایسا نقطہ میں نے اجاگر کر دیا اگر اہلِ بصیرت اس میں غور کریں گے تو عجیب عجیب رمزیں کھلیں گی ان شاء اللہ، نقشِ مثلث کی زکات میں حروفِ مقطعات کھیعص حمعسق کی زکات بھی پوشیدہ ٹھہری ، اس نقش کے اندر قائم مفردات جلالی اج ھ زط اور مفردات جمالی ب دوح کی بھی زکات ادا ہوگئی اور عامل خیر وشر کے کاموں میں متصرف ہوا، اس نقش کی زکات ادا کرنے والا خاتم سلیمانی کا بھی عامل ہوگیا الگ سے اسکی ریاضت کی ضرورت نہیں اور ناہی لوح مزوجات ومفردات کی ریاضت کی حاجت

# نقشِ مثلث کی چار عنصری چالیں

## آتشی چال

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل علیہ السلام

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

میکائیل علیہ السلام

عزرائیل علیہ السلام

محمد شبیر قادری






# بادی چال

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

قولہ — الحق

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

عزرائیل علیہ السلام — میکائیل علیہ السلام

الملک — ولہ

# آبی چال

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

قولہ — الحق

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

عزرائیل علیہ السلام — میکائیل علیہ السلام

الملک — ولہ

محمد شبیر قادری




# خاکی چال

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

قولہ — الحق

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۸ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

عزرائیل علیہ السلام — میکائیل علیہ السلام

[illegible]

نقشِ مثلث کا عنصری نقشہ ذہن نشین کر لیں تو اس کی چالیں یاد رہیں گی ان شاء اللہ

## نقشِ مثلث کا عنصری نقشہ

| | | |
|---|---|---|
| | آتشی | |
| آبی | | بادی |
| | خاکی | |

محمد شبیر قادری

# آسیبی و جناتی مریض کا روحانی علاج

صوفی محمد عمران رضوی القادری

سب سے پہلے یہ جاننا چاہئے کہ آسیب یا جنات کی حاضری والے مریض یا مریضہ کا جو علاج کیا جاتا ہے اس میں حد درجہ احتیاط کی ضرورت ہے کیوں کی علاج کی وجہ سے مریض پر سوار آسیب یا جن عامل کا دشمن بن جاتا ہے اور عامل کو کسی بھی طرح سے کمزور پانے کی صورت میں اس پر حملہ کر دیتا ہے اور پریشان کرنے لگتا ہے بعض اوقات عامل کے اہل خانہ کو تکلیف دیتا ہے، یہ بات بالکل جگ ظاہر ہے اور کوئی بھی روحانی معالج اس کا انکار نہیں کر سکتا، فی الوقت یہ ہمارا موضوع نہیں لیکن ضمناً اس کا ذکر ضروری ہے کیوں کہ آسیب یا سحر کے علاج میں ہوتا یہ ہے کہ عامل اپنی ذات کو روحانی طریقے سے آسیب اور مریض کے درمیان حائل کر دیتا ہے اس طرح عامل کو ضرر پہنچنے کا امکان یقینی ہے بہر صورت میں یہاں جس طریقہ علاج کا ذکر کرنے لگا ہوں اس میں عامل کو آسیب یا جن سے نقصان پہنچنے کا امکان کم سے کم ہوتا ہے اور ساتھ ہی مریضہ یا مریض کی صحتِ جسمانی و روحانی کے لئے بھی یہ طریقہ انسب ہے، دیکھیں اس قسم کے مریضوں کا علاج دو طرح سے کیا جاتا ہے پہلا تو یہ کہ اس پر مسلط آسیب یا جن کو حاضر کر کے اس سے مریضہ کے جسم کو ہمیشہ کے لئے چھوڑنے کا عہد لیا جائے اور نا مانے تو اس جن یا آسیب کو جلا دیا جائے یا موکل کے ذریعہ قید کرائے وغیرہ وغیرہ علاج کا یہ طریقہ اگر چہ بہت مشہور ہے لیکن اس سے مخصوص قسم کے آسیب کا علاج ممکن ہے، ضروری نہیں کہ سارے آسیب اور جنات کا اس طریقے سے علاج کیا جا سکے، پھر یہ تمیز کرنا کہ کون سا آسیب اس طریقے سے بھاگے گا کون سا نہیں ہر عامل کے بس کی بات نہیں نیز اس طریقہ علاج میں بہت ساری خامیاں بھی ہیں سب سے پہلی بات کہ مریضہ تو ویسے ہی حاضری سے پریشان ہوتی ہیں پھر اس کے علاج کے لئے اس پر حاضرات کا بڑا سا پھاٹک یا گیٹ وے کھول دینا کہاں کی دانشمندی ہے اس سے ہوتا یہ ہے کہ مریض پر مسلط آسیب کے

علاوہ دیگر بدروحیں، ہمزاد شیاطین وغیرہ حاضر ہوکر مریض اور عامل دونوں کو گمراہ کرنے میں پہلے سے مسلط شدہ آسیب کا معاون بن جاتے ہیں ساتھ ہی مریض کی حالت جسمانی طور پر اور بھی خستہ ہوجاتی ہے، دوسری طرف عامل بلا وجہ اس غیر مرئی قوم سے دو دو ہاتھ کرتا ہے اور ان دیکھے بیشمار و لا تعداد دشمن بنالیتا ہے جن کی تعداد اور قوت کا اندازہ لگانا مشکل ہے، یہ سب دراصل کم علمی اور ناتجربہ کاری کی بنیاد پر ہوتا ہے، دو چار چلے کاٹ کر عامل خودی کے زعم باطل میں مبتلاء ہوتا ہے اور اس آتشی قوم پر غلبہ کا اپنے قول و فعل سے اس طرح دعویدار ہوتا ہے گویا کہ پری جنی اس کی لونڈیاں اور جن آسیب اس کے زرخرید غلام ہیں، یہ سب خام خیالی ہے لہذا عام طور پر کیا جانے والا یہ طریقہ علاج ناموزوں اور غیر مناسب ہے اس میں مریض اور عامل دونوں کا ہاتھ شیر کے جبڑے میں ہوتا ہے کہ ذراسی چوک کی دیر ہوتی اور بس، جب کہ اس کے بالمقابل ایک دوسرا طریقہ علاج ہے جس میں مریض کو پہلے دن سے ہی آرام ہونے لگتا ہے اور عامل بھی جنوں کی شرارت سے محفوظ رہتا ہے، اس طریقہ علاج میں عامل کو دو باتوں کا خاص خیال رکھنا چاہئے اول یہ کہ مریض یا مریضہ پر ہرگز ہرگز کسی قسم کا حاضرات نا کرے دوم یہ کہ اس پر مسلط آسیب یا جنات کی طرف مطلقا التفات نا کرے اور نا ان سے مقابلے کی صورت پیدا ہونے دے بلکہ ساری توجہ اس بات پر مرکوز رکھے کہ مریض کے جسم پر قابض جن یا آسیب اپنی راہ لے اور دفع ہوجائے، علاج کے اس طریقے میں ہوتا یہ ہے کہ عامل اپنی قوتِ نفسانی کو بروئے کار لاکر آسیب یا جن کے دفعیہ کی صورت پیدا کرتا ہے یہ جاننا چاہئیے کہ انسان کی قوت نفسانی جنوں کے مقابلے میں بہت زیادہ ہے، جن انسان کا مقابلہ زورِ بازو اور قوتِ جسمانی سے تو کرسکتا ہے لیکن ان کی نفسانی قوت اس درجہ کی نہیں ہوتی لہذا اس طریقہ علاج میں عامل اپنی روحانی یا نفسانی قوت کے زور پر مریض اور آسیب جن کے درمیان ایک حصار کھینچ دیتا ہے جس کے توڑنے کی طاقت اس آسیب یا جن میں نہیں ہوتی آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ کسی آسیب زدہ کو جب کسی بزرگ کے پاس لے جاتے ہیں تو وہ آسیب

بڑی عاجزی اور منت سماجت کرنے لگتا ہے اس کے متعدد وجوہات ہوسکتے ہیں ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ بزرگ اپنی توجہ اور قوتِ نفسانی سے اس مریض پر مسلط جن یا آسیب کا حصار کر دیتے ہیں ، گفتگو طویل ہو جائے گی میں ایک مثال دے کر سمجھاتا ہوں فرض کریں رات کے دو بجے آپ کے مکان میں کوئی چور یا ڈاکو ہتھیار سے لیس ہو کر داخل ہو جائے اور آپ جانتے ہیں کہ اگر چور کو صرف اتنا پتہ چل جائے کہ افراد خانہ ہوشیار ہیں تو وہ خاموشی سے اپنا رستہ لیگا اور چلتا بنے گا تو ایسی صورت میں دانشمندی یہی ہے کہ اس چور کو صرف اپنی موجودگی کا احساس دلایا جائے نا یہ کہ اس کو پکڑنے کی تگ و دو میں لگے مبادا آپ کو وہ اپنے ہتھیار سے زخمی کرے اور بھاگ بھی جائے ،اس مثال پر غور کریں گے تو بہت سارے طریقوں سے واقفیت ہوگی جن سے آسیب یا جن کو خواہ کتنا طاقتور ہو مریض یا کسی مکان سے بھگایا جا سکے، منجملہ آپ کو ایسی صورت حال پیدا کرنی ہے کہ آسیب سے مقابلے کی صورت پیدا نا ہو اور بنا مزاحمت کے بغیر گزند پہنچائے دفع ہو جائے اب اس سلسلے میں بہت سارے نقوش وتعویذات و چراغ وپلیتے اور گنڈوں کا استعمال کیا جاتا ہے ان میں سے چند حاضر ہیں،

**گنڈہ برائے آسیب** جب مریضہ پر مسلسل حاضری ہو رہی ہو تو سب سے پہلے اس کے قد کے برابر کالا سوت سات عدد پر سات گرہ لگائے اور ہر گرہ پر تین مرتبہ چہل کاف باموکل یا سادہ پڑھ کر دم کرے اور کمر میں بندھوائیں آسیب پاؤں کے رستے خارج ہوگا

**تینتیس آیات** مریضہ پر سی وسہ آیات پڑھ کر دم کریں اور نیت حصار کی بھی شامل کرے اسی وقت افاقہ ہوگا اور توجہ رکھے حاضری بند ہو جائے گی ممکن ہے مریضہ پر غشی طاری ہو، چاہئے کہ اسے لٹا دے جب تک لیٹنا چاہے

محمد شبیر قادری

**گلے میں ڈالنے والا نقش** اس تعلق سے نقوش بہت زیادہ ہیں عامل اپنی فراست کو کام میں لائے اور نقوش کا انتخاب کرے ورنہ لوح تحفظِ خاص یا آیۃ الکرسی کا حرفی نقشِ مثمن گلے میں ڈلوائے

**دونوں بازوں میں باندھنے والا تعویذ** ایک بازو پر چہل کاف کا نقش دوسرے پر ناد علی شریف کا نقش بندھوائے اور تاکید کردے کہ دن بھر میں پانچ یا سات مرتبہ اِس بازو کا اُس بازو الٹ پھیر کردے

**چراغ میں جلانے والے پلیتے** معمولی قسم کے آسیب میں گیارہ پلیتے کافی ہونگے اور جو اگر ڈھیٹ قسم کا آسیب ہوا تو مسلسل ایک چلہ روشن کرائے دفع ہوگا ان شاءاللہ

**وفق نمبر ۴۷**

**۷۸۶**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۴۹۹۶ | ۱۲۴۹۹۱ | ۱۲۴۹۹۸ |
| ۱۲۴۹۹۷ | ۱۲۴۹۹۵ | ۱۲۴۹۹۳ |
| ۱۲۴۹۹۲ | ۱۲۴۹۹۹ | ۱۲۴۹۹۴ |

دفع ہر جن والانس وارواح خبیثہ وجمیع شیاطین ودیواں وپریاں سحر وساحراں وجادو وجادوگراں وجوگی و جوگنیاں وغول بیاباں در وجود فلاں بنت فلاں بحق ابر صا صبر صا سار صا صور صا العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا

پلانے والے کورس کے تعویذات میں بھی کئی ایک نقوش معمولات میں رہے ان میں سے ایک یہ ہے

وفق نمبر ۴۸

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

| | | |
|---|---|---|
| ۳۸۹۶۴ | ۳۸۹۵۷ | ۳۸۹۶۲ |
| ۳۸۹۵۹ | ۳۸۹۶۱ | ۳۸۹۶۳ |
| ۳۸۹۶۰ | ۳۸۹۶۵ | ۳۸۹۵۸ |

فوره — عزرائیل علیہ السلام — میکائیل علیہ السلام — الحق

الصلوة والسلام علیك یا دافع البلاء والوباء والقحط والمرض الالم

معمولی اثر میں چالیس دنوں تک مسلسل نقوش پلائیں ورنہ مزید دو چلوں کا اضافہ کریں ایک بات ہمیشہ یاد رکھیں کہ سحر یا آسیب کا علاج چالیس دنوں سے کم کا نا کریں تا کہ اثر جڑ سے ختم ہو جائے، اللہ تعالیٰ مجھے اور میرے تمام احباب کو علم نافع عطاع فرمائے آمین

محمد شبیر قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

المستغاث الی حضرۃ اللہ تعالیٰ　　　　الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ

# سوال وجواب روحانی ممبران

## سوال

As salamu alaikum hazrath..

Ek case aya hai. Hamal nahi teher raha. 10-15 din baad hamal girraha hai. Nad e ali shareef pani pe padhkar diya maine. Taste kadwa araha hai. Ulthi hogayi us ladki ko. Maine batadiya ke seher ka masla hai.

## جواب

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ

اس صورت میں جب کہ تشخیص میں سحر نکلا ہے، بہت سارے نقوش وتعویذات ہیں جن سے اس کی کاٹ کی جاتی ہے، مریضہ پر کئے گئے سحر کی کیفیت کو دیکھتے ہوئے ان میں سے نقوش کا انتخاب کیا جاتا ہے، یہ ملکہ آپ کو علاج کرتے کرتے خود ہی پیدا ہو جائے گا فی الوقت اس طریقہ سے علاج کریں، مریضہ کے قد کے برابر ایک کالا دھاگا کچا سوت کا ناپ لے اور اس ناپ کے چھ اور کٹوا لے ان دھاگوں کا گنڈہ بنا کر مریضہ کے کمر میں باندھے، گنڈہ بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ سات گرہ لگانا ہے اور ہر گرہ پر سات مرتبہ سورہ مزمل پڑھ کر دم کریں، اس کے ساتھ گلے میں ڈالنے کے لئے تین نقوش لکھیں ایک آیۃ الکرسی کا دوسرا شافی سلام حافظ حفیظ کا اور تیسرا یا مصور کا نقش جو کہ الاوفاق میں شائع ہوئی ہے یہ تینوں نقش گلے میں ڈالے، اس کے ساتھ چالیس نقوش مربع شافی سلام حافظ حفیظ اور اسم مصور کے اعداد اور مریضہ

مع والدہ کے اعداد کا زعفران سے لکھ کر پینے کے لئے دیا جائے اور آیتِ قطب کا نقش مثلث چالیس عدد کالی سیاہی سے لکھ کر جلانے کو دیجئے اگر اثر تیز ہے تو پلیتہ بنا کر چراغ میں روشن کرے ورنہ سر چہرے اور پیٹ میں مل کر یوں جلانے کی تاکید کر دیجئے، ایک ضروری ہدایت یہ بھی کریں کے طبی علاج میڈیکل ٹریٹمنٹ بھی کرائے کہ بعض اوقات دونو ضروری ہوا کرتے ہیں، تمام روحانی ممبران اس طریقہ سے مریضہ کا علاج کریں

سوال

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

حضور تمام ستاروں اور بروج کے مثبت اور منفی نمبرز (اعداد) بتا دیں نیز زیرو کا تعلق کس برج یا ستارے سے ہے؟ شکریہ (Faisal - USA)

جواب

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ

سیارگان کے منفی ومثبت نمبرات یہ ہیں زحل منفی ۴ مثبت ۸ مشتری منفی ۶ مثبت ۳ مریخ منفی ۵ مثبت ۹ شمس منفی ۴ مثبت ا زہرہ منفی ۳ مثبت ۶ عطارد منفی ۹ مثبت ۵ قمر منفی ۷ مثبت ۲ اور برجوں کے اعداد ان ہی سیارگان کے اعداد منفی ومثبت سے اخذ کئے جائیں، صفر کا تعلق کسی سیارہ سے نہیں نا ہونا چاہئے کیوں کہ کسی بھی شئے کی عددی قیمت صفر نہیں ہوسکتی غالبا بعض مغربی محققین نے اسے زحل سے منسوب کیا ہے اللہ بہتر جانے

فقط والسلام

فقیر قادری گدائے چشتی

محمد عمران رضوی

کلکتہ۔ الہند

# دعاء نصف شعبان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰھُمَّ یَا ذَالْمَنِّ وَلَا یَمُنُّ عَلَیْہِ۔ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ یَا ذَاالطَّوْلِ وَالْاِنْعَامِ۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ ظَھْرُ اللَّاجِیْنَ وَجَارُ الْمُسْتَجِیْرِیْنَ۔ وَاَمَانُ الْخَائِفِیْنَ۔ اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ کَتَبْتَنِیْ عِنْدَکَ فِیْ اُمِّ الْکِتٰبِ شَقِیًّا اَوْ مَحْرُوْمًا اَوْ مَطْرُوْدًا اَوْ مُقَتَّرًا عَلَیَّ فِی الرِّزْقِ فَامْحُ اللّٰھُمَّ بِفَضْلِکَ شَقَاوَتِیْ وَحِرْمَانِیْ وَطَرْدِیْ وَقْتِیْتَا رِزْقِیْ وَثْبِتْنِیْ عِنْدَکَ فِیْ اُمِّ الْکِتٰبِ سَعِیْدًا مَّرْزُوْقًا مُوَفِّقًا لِّلْخَیْرَاتِ۔ فَاِنَّکَ قُلْتَ وَ قَوْلُکَ الْحَقُّ فِیْ کِتَابِکَ الْمُنَزَّلِ۔ عَلٰی لِسَانِ نَبِیِّکَ الْمُرْسَلِ۔ یَمْحُوا اللّٰہُ مَا یَشَاءُ وَیُثْبِتُ وَعِنْدَہٗ اُمُّ الْکِتٰبِ۔ اِلٰھِیْ بِالتَّجَلِّی الْاَعْظَمِ۔ فِیْ لَیْلَۃِ النِّصْفِ مِنْ شَھْرِ شَعْبَانَ الْمُکَرَّمِ۔ اَلَّتِیْ یُفْرَقُ فِیْھَا کُلُّ اَمْرٍ حَکِیْمٍ وَیُبْرَمُ۔ اَنْ تَکْشِفَ عَنَّا مِنَ الْبَلَاءِ وَالْبَلْوَاءِ مَا نَعْلَمُ وَ مَا لَا نَعْلَمُ۔ وَاَنْتَ بِہٖ اَعْلَمُ۔ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَکْرَمُ۔ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ آمین

## ترجمہ

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحمت والا

اے اللہ عزوجل! اے احسان کرنے والے کہ جس پر احسان نہیں کیا جاتا! اے بڑی شان وشوکت والے! اے فضل وانعام والے! تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پریشان حالوں کا مددگار، پناہ مانگنے والوں کو پناہ اور خوفزدوں کو امان دینے والا ہے! اے اللہ عزوجل اگر تو اپنے یہاں ام الکتب (لوح محفوظ) میں

مجھے شقی (بد بخت)، محروم، دھتکارا ہوا، رزق میں تنگی دیا ہوا لکھ چکا ہے تو اے اللہ عزوجل! اپنے فضل سے میری بد بختی، محرومی، ذلّت اور رزق کی تنگی کو مٹا دے اور اپنے پاس ام الکتب میں مجھے خوش بخت، رزق دیا ہوا اور بھلائیوں کی توفیق دیا ہوا ثبت فرما دے۔ کہ تو نے ہی تیرے نازل کی ہوئی کتاب میں تیرے ہی بھیجے ہوئے نبی ﷺ کی زبان پر فرمایا اور تیرا فرمانا حق ہے {اللہ جو چاہے مٹاتا ہے اور ثابت کرتا ہے اور اصل لکھا ہوا اسی کے پاس ہے} (کنز الایمان) خدایا عزوجل تجلی اعظم کے وسیلہ سے جو نصف شعبان المکرم کی (پندرہویں) رات میں کہ جس میں بانٹ دیا جاتا ہے ہر حکمت والا کام اور اٹل کر دیا جاتا ہے۔ (یا اللہ) مصیبتوں اور رنجشوں کو ہم سے دور فرما کہ جنہیں ہم جانتے اور نہیں بھی جانتے جبکہ تو انہیں سب سے زیادہ جاننے والا ہے۔ بیشک تو سب سے بڑھ کر عزیز اور عزت والا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمارے سردار جناب محمد رسول اللہ ﷺ پر اور انکے آل واصحاب رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین پر درود وسلام بھیجے سب خوبیاں سب جہانوں کے پالنے والے اللہ عزوجل کے لئے ہیں۔ امین

# فضائل واعمال نصف شعبان المعظم

صوفی محمد عمران رضوی القادری

سیدنا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہ الکریم سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کے جب نصف شعبان کی پندرھویں شب آجائے تو اس رات کو قیام کرو اور دن میں روزہ رکھو رب تبارک وتعالیٰ غروب آفتاب سے آسمان دنیا پر خاص تجلی فرماتا ہے کہ ہے کوئی ایسا جو بخشش چاہے اسے بخش دوں، ہے کوئی روزی طلب کرنے والا، ہے کوئی مبتلاء مصیبت کہ اسکو عافیت دوں، ہے کوئی ایسا، ہے کوئی ایسا اور یہ اس وقت تک فرماتا ہے کہ فجر طلوع ہو جائے۔ (ابن ماجہ شریف)

# ایصالِ ثواب کرنا اور قبروں کی زیارت کو جانا

ایصالِ ثواب یعنی قرآن مجید، درود شریف، کلمہ طیبہ یا کسی نیک عمل کا ثواب دوسروں کو پہنچانا جائز ہے عباداتِ مالیہ، بدنیہ، فرض ونفل کا ثواب دوسروں کو پہنچایا جاسکتا ہے۔ زندوں کے ایصالِ ثواب سے مردوں کو فائدہ پہنچتا ہے کتب فقہ وعقائد میں اس کی تصریح مذکور ہے ہدایہ اور عقائد نسفی میں اس کا بیان موجود ہے۔ اس کو بدعت کہنا ہٹ دھرمی ہے۔ حدیث میں اس کا جائز ہونا ثابت ہے (بہارِ شریعت) اس دن تمام ارواح دنیا والوں کے تحفوں یعنی صدقہ، خیرات، نذر وغیرہ کی منتظر رہتی ہیں اور اس پر تمام مسلمانوں کا اتفاق ہے کے زندوں کا ایصالِ ثواب مُردوں کو فائدہ پہنچاتا ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہا اللہ تعالیٰ جنت میں اپنے ایک نیک بندے کا درجہ بلند فرماتا ہے تو وہ عرض کرتا ہے یا اللہ میرا درجہ کیوں کر بلند ہوا؟ ارشاد ہوا کہ تیرا بیٹا جو تیرے لئے دعاءِ بخشش مانگتا ہے اس سبب سے۔ (مشکوۃ شریف) پندرہوں شعبان کی شب نبی کریم ﷺ قبرستان تشریف لے جایا کرتے تھے اور خود حضور ﷺ کی حدیث مبارکہ بھی ہے کہ قبروں زیارت کرو کیوں کہ قبروں کو دیکھ کر موت یاد آتی ہے قبرستان میں داخل ہوکر پہلے مُردوں سلام کرنا چاہئے اگر اس طرح سلام کرے تو بہتر ہے۔ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَهْلَ الْقُبُوْرِ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ اَنْتُمْ لَنَا سَلَفٌ وَنَحْنُ بِالْاَثَرْ (ترجمہ) اے قبر والوں تم پر سلامتی ہو، اللہ ہمارے اور تمہارے گناہ معاف فرمائے۔

# اعمالِ شب برات

☆ شعبان المعظم کی پندرہوں شب سے قبل حقوق العباد معاف کرالیں یہ نہایت ضروری ہے مسلمانوں کو اس طرف دھیان دینا چاہئے۔

☆ شعبان المعظم کی ۱۴ تاریخ کو بعد نمازِ عصر آفتاب غروب ہونے کے وقت چالیس مرتبہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم پڑھ لیا کریں اس سے ۴۰ سال کے گناہِ صغیرہ اللہ تعالیٰ معاف فرما دیتا ہے۔

☆ شعبان کی پندرھویں شب کو بعد نماز مغرب یا عشاء سورہ یسین شریف کو ۳ بار پڑھیں ہر بار پڑھنے سے قبل یہ نیت بھی کر لیں۔(۱) رزق میں خیر و برکت اور ترقی (۲) عمر میں درازی (۳) ناگہانی آفات و بلیات سے حفاظت۔ اس کے بعد دعاءِ نصف شعبان پڑھیں

☆ ۲۔۲ رکعت کر کے نفل نماز جس قدر ہو سکے ادا کریں ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس بار سورۃ اخلاص پڑھیں اللہ رب العزت سب حاجتیں پوری فرما دیگا۔

☆ جان و مال کی حفاظت کے لئے اس بابرکت شب میں ۲۱ بار آمن الرسول تا کافرین (سورہ بقرہ کا آخری رکوع) پڑھنا چاہیئے۔

☆ اس مبارک شب میں سورۃ دخان ۷ مرتبہ پڑھ لینے سے خدائے تعالیٰ دنیا و آخرت کی ستر حاجتیں پوری فرما دیگا۔

☆ بخشش والی اس رات میں اگر کوئی تین ہزار بار درود شریف کا تحفہ آقائے دو جہاں سرورِ کائنات جنابِ محمد رسول اللہ ﷺ کی بارگاہِ اقدس میں پیش کریگا تو اس شخص کے درجات بلند ہونگے گناہوں کی معافی ہوگی اور بروزِ حشر نبی کریم ﷺ کی شفاعت نصیب ہوگی۔ (سبحان اللہ)

☆ جس قدر ہو سکے تلاوت قرآن شریف کی اس شب میں کر لیا کریں

☆ استغفار کی کثرت کریں اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اِلَیْهِ تُوْبَةَ عَبْدٍ ظَالِمٍ لَا یَمْلِكُ نَفْسَهٗ ضَرًّا وَّلَا نَفْعاً

# سال بھر سحر جادو سے حفاظت

پندرہویں شعبان المکرم کو بعد نماز مغرب سات عدد بیر کے پتے سے غسل کرنا سال بھر جادو سحر سے حفاظت کا سبب بنتا ہے۔ یہ عمل نہایت آسان مگر مجرب المجرب ہے اور بزرگانِ دین کے معمول میں رہا ہے طریقہ اس کا یہ ہے کہ سات عدد بیر کے تازہ پتے لئے جائیں ان کو دو پتھروں کے درمیان رکھ کر اچھی طرح کچل لیں پھر ایک بڑے ٹب میں پانی بھر کر کچلے ہوئے پتوں کو ملا دیں اب اس پانی سے غسل کریں۔ گھر کے ہر ایک فرد کے لئے سات سات پتے الگ لینا پڑے گا یہ خیال رہے کہ پتہ بالکل ترو تازہ ہونا چاہئے ان میں سراخ بھی نہ ہو۔

## ہسٹیریا Hysteria کا تعویذ

یہ نقش ہسٹیریا کے علاوہ ان خواتین کو بھی دیا جائے جن پر آسیب سوار ہونے سے خرافات بکنے لگتی ہے اور اس نقش ساتھ ظاہر ہے دفع آسیب وسحر کے نقوش بھی ہوں

وفق نمبر ۴۹

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

قولہ — الحق

| لا الہ | الا اللہ | محمد | رسول | اللہ |
|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا رحمن | یا رحیم | یا ستار | یا غفار |
| یا کریم | یا وھاب | یا بدوح | یا غفور | یا شکور |

عزرائیل علیہ السلام — میکائیل علیہ السلام

۱۲۳ — نور

۱۳۰ اسرافیل علیہ السلام ۱۳۱ حساب الحمد ۱۳۲

# کورس والے قرآنی و زعفرانی نقوش

قرآن مقدس میں ہر بیماری خواہ وہ قلبی روحانی ہو یا جسمانی، سحر آسیب شیطانی ہو یا آفت و بلاء نا گہانی ان سب کا کامل علاج موجود ہے اس کے علاوہ انسانی زندگی سے متعلقہ مسائل مثلاً شادی بیاہ، محبت زوجین، حصول اولاد، کاروباری ترقی، حصول دولت، طلب شہرت، دشمنوں سے حفاظت، حصول علم دینی و دنیاوی وغیرہ وغیرہ امور کے لئے صحیح آیت کا انتخاب طالب، مریض یا حاجتمند کی موجودہ کیفیت کو دیکھتے ہوئے ایک حاذق طبیب روحانی ہی کر سکتا ہے جس طرح ہر جسمانی مرض کی ایک دوا ہوتی ہے ٹھیک ویسے ہی قرآن مقدس میں اس بیماری کے لئے ایک آیت موجود ہے جس طرح کسی دنیاوی مسئلے کے حل کے واسطے یک نسخہ ہوا کرتا ہے بالکل اسی طرح آیت قرآنی ازل سے انسانی مسائل کو حل کرنے کے لئے مقرر ہے روحانی علاج کے اس بنیادی نقطے کے پیش نظر ہم نے اب تک لاتعداد الواح و نقوش، تعویذات و طلسمات، چراغ ہمہ اقسام تیار کی ان میں سے آج ہم کورس والے قرآنی و زعفرانی نقوش کا تعارف کرا رہے ہیں تا کہ ضرورتمند حضرات و خواتین مستفید ہوں جاننا چاہئے کہ کورس یہ زعفرانی نقوش جملہ مقاصد کے لئے تیار کی جاتی ہیں اگر ہر ایک مسئلے کا تفصیلاً ذکر کیا جائے تو تحریر پتا نہیں کہاں ختم ہوگی اس واسطے ہم صرف شفاء الامراض والے کورس کے تعویذات کا مختصر تعارف پیش کرتے ہیں بحمد ہ تبارک و تعالیٰ ادارہ روحانی امداد کی تیار کردہ زعفرانی نقوش جس کے استعمال سے ہزاروں مریضوں کو اللہ رب العزت نے شفاء بخشی جس سے نا جانے کتنے سحر جادو اور آسیب و جنات کے ستائے ہوئے صحت یاب ہوئے وہ افراد جو کسی بیماری میں مبتلاء ہیں اور شفاء یابی کی کوئی صورت نہیں بنتی لاکھوں روپئے دوا اور ٹیسٹ میں خرچنے کے بعد بھی آرام نہیں ملتا تو انہیں ایک بار اپنا روحانی علاج کرانا چاہئے خدائے قدیر کے کلام میں وہ تاثیر ہے کہ مردے کو زندہ کردے اس بات پر ایمان اور کامل یقین شرط ہے

# لوح تحفظ خاص

## آیاتِ حفاظت اور حروف مقطعات کی نایاب لوح

آسیب خواہ کیسا زبردست ہو اس لوح کے حامل پر غالب نہیں آسکتا۔

اثرات شیطانی اپنا اثر ڈالنے میں ناکام ہو۔

جن جنات کوئی گزند نا پہنچا سکے

پری اور جنی کی شرارت سے محفوظ

سرکش سے سرکش جن بھی کچھ نا بگاڑ پائے گا۔

بھوت پریت کبھی بھولے سے پاس نہیں بھٹک سکتے

بدروح یا ارواح خبیثہ اس لوح کو دیکھ کر میلوں دور بھاگتے ہیں

سحر جادو سفید جو علوی موکلوں کے ذریعہ کرایا جاتا ہے اس سے مکمل حفاظت رہتی ہے۔

سفلی عمل یا سفلی علم خواہ مصر کا ہو یا بنگال، بہار کا ہو افریقہ کا اپنا اثر اس لوح کے مقابل نہیں دکھا سکتا

نظرِ بد خواہ جن کی ہو یا انسان کی بچے بڑوں سب کی حفاظت۔

کالا جادو، سحر ہواتف، سحر المرض، سحر الوسواس، سحر التخیل غرض کہ جملہ اقسام کے سحر سے تحفظ

کاروبار یا دکان یا فیکٹری میں مالی نقصانات سے حفاظت رہے

اچانک ہونے والے حادثات، ہر قسم کا ڈر خوف سے امان میں رہیں

گھر کارخانے، آفس دکان میں چور اور چوری سے اور آگ لگنے سے حفاظت

نئی دلہن اور جوان بچیوں کی نظر بد اور اوپری اثرات سے حفاظت

# آیتِ مقطعہ کھٰیٰعص سورۃ مریم

کھٰیٰعص ذکر رحمت ربك عبدہ زکریاً

وفق نمبر ۵۰

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

| کھٰیٰعص | ذکر رحمت | ربك | عبدہ زکریاً |
|---|---|---|---|
| ۲۲۳ | ۳۱۸ | ۱۹۶ | ۱۵۶۷ |
| ۳۱۷ | ۲۲۰ | ۱۵۷۰ | ۱۹۷ |
| ۱۵۶۹ | ۱۹۸ | ۳۱۶ | ۲۲۱ |

عزرائیل علیہ السلام — میکائیل علیہ السلام

## نقش مقطعہ کھٰیٰعص سورۃ مریم مع آیت کی مختصر خاصیت یہ ہے

- حصولِ غنا کے واسطے
- حصولِ اولاد نرینہ
- پانجھ پن کا علاج
- مرگی کا مرض ختم ہو جائے
- کھیت کھلیان، باغات میں برکت

## طریقہ زکات و ریاضت

اس آیتِ مقطعاتِ قرآنی اور نقش کا عامل بننے کے لئے اکتالیس دنوں تک مسلسل اس آیت کو دو ہزار تین سو چار مرتبہ ایک نشست میں پڑھا جائے گا اول آخر ایک ایک مرتبہ درودِ تاج اور روزانہ قراءت سے قبل چودہ نقوش کالی سیاہی سے لکھ کر سامنے رکھ لیں اور قراءت شروع کریں بعد ختم نقوش پر دم کریں اور آٹے میں لپیٹ کر دریا میں ڈالے، اخیر والے دن ایک نقش زائد لکھنا ہے اور زعفران سے لکھیں تو بہتر یا چاندی/تانبے کے پترے پر کندہ کرالیں یہ آخری نقش سنبھال کر رکھیں جب تک نقش پاس رہے گا مال وزر میں اضافہ ہوتا رہے گا، شفائے امراض کے لئے ایک سو گیارہ مرتبہ مع اول آخر درودِ تاج کے پانی پر دم کر کے دیں اور نقش گلے میں ڈالے

# روحانی ممبر شپ

## (برائے روحانی عامل کورس)

پچھلے سال احباب کی فرمائش پر روحانی ممبر شپ کا سلسلہ عام کر دیا گیا تھا لیکن جلد ہی اتنے سارے لوگ جمع ہو گئے کہ انہیں اپنی مصروفیت میں سے وقت دینا فرداً فرداً انہیں اسباق دینا اور پھر نگاہ رکھنا یہ میرے لئے مشکل ہوتا جا رہا تھا بالآخر جلد ہی ممبر شپ کا سلسلہ اس جون دو ہزار اٹھارہ تک موخر کر دیا گیا اس دوران بے شمار افراد نے خواہش ظاہر کی کئیوں کو جواب وقت پر نا دے سکا اور بہت سارے احباب کو میں نے اپنے براڈ کاسٹ میں ایڈ کر لیا کہ اس تعلق جب نیا اعلان ہوگا تو آپ حضرات ممبر شپ حاصل کر سکینگے ۔۔۔ اس فن سے دلچسپی رکھنے والے افراد دو قسم کے ہیں ایک وہ ہیں جو کہ اعمال اشغال اوراد و وظائف چلہ کشی وغیرہ کا شوق رکھتے ہیں اور روحانی معالج یا عامل بننا چاہتے ہیں اور دوسرے وہ لوگ ہیں جو کہ اس قدر محنت مشقت میں پڑنا نہیں چاہتے بلکہ اعداد وحروف اور نقوش وغیرہ کی بنیادی معلومات حاصل کر کے وقتِ ضرورت اپنا کام نکالنا چاہتے ہیں ۔۔ لہٰذا ہر دو قسم کے افراد ممبر شپ حاصل کر سکتے ہیں پچھلی بار اسکے لئے سالانہ فیس مقرر کی گئی تھی جسے اب میں نے یکسر ختم کر دیا ہے البتہ ممبر بنتے وقت آپ اپنی حیثیت کے مطابق ضرور ہدیہ پیش کریں تا کہ آپ کی سنجیدگی کا بھی پتہ چلے اس کے علاوہ کوئی سالانہ فیس نہیں ہوگی باقی اصول وضوابط جو پہلے جو لکھے گئے تھے لگھ بھگ وہی ہونگے اگر کوئی مناسب تبدیلی کرنی پڑی تو وہ کی جائیگی ان شاء اللہ ۔۔۔ ممبر شپ کے لئے فارم میری ویب سائٹ پر موجود ہے وہاں سے پرنٹ نکال لیں اور اسے بھر کر میرے ایڈریس پر روانہ کر دیں اندرون ملک والوں کے لئے یہ ضروری ہوگا اس کے علاوہ کوئی چارہ نہیں اور بیرون ممالک کے احباب فارم بھر کر اس کی امیج ای میل کریں اور فون یا واٹس ایپ پر اطلاع کر دیں ۔۔۔

دعا گو فقیر قادری گدائے چشتی محمد عمران رضوی



بسم اللہ الرحمن الرحیم
ادارہ روحانی امداد

# Idara Roohani Imdad

**The Spiritual Guidance & Healing**

☐ *Roohani Membership For Full Guidance & Amil Course*

☐ *Roohani Membership For Guidance Only*

- Full Name :
  Father Name :
- Age :
- Date of Birth :
- Full Address with pin code :
- Mobile number :
- WhatsApp number :
- Email id :
- Educational qualification :
- Mother tongue :

PHOTOGRAPH

Declaration:-

I ________________ solemnly and sincerely declare that I have accepted the membership of Idara Roohani Imdad and pledge that I will support and co-operate all the activities of Idara Roohani Imdad.

میں ____________ سنجیدگی اور اخلاص کے ساتھ ادارہ روحانی امداد کی رکنیت قبول کرتا ہوں اور وعدہ کرتا ہوں کہ ادارہ کے تمام عملی و اشاعتی سر گرمیوں میں بھرپور تعاون کرونگا

(Signature)

Head Office : #12/J, Patwar Bagan Lane, Kolkata(700009), West Bengal, India
Telephone : +91 33 25587502 Mobile : +91 98830 21668
Website: www.idararoohaniimdad.in Email Address: sufiimranrazvee@yahoo.com

# AL AUFAAQ (VOLUME-2)

PUBLISHED BY SUFI MUHAMMAD IMRAN RAZVI ALQUADRI (KOLKATA)

## حروف مقطعات واسم اعظم

طالبانِ درس روحانی کا ہے یہ رہنما
نام تاریخی مُقَطَّعُ اِسمِ اَعْظَمُ حَقُّ رکھا

۱۴۳۹ھ



مؤلف
صوفی محمد عمران رضوی القادری

www.idararoohaniimdad.in

**IDARA ROOHANI IMDAD**
Centre Of Spiritual Healing & Guidance

**ادارہ روحانی امداد**
مرکز روحانی علاج ورہبری

**Sufi Muhammad Imran Razvee Al Quadri**
**(Spiritual Scholar & Healer)**

Cell +91-9883021668 Tel+91 33 25587502
12/J Patwar Bagan Lane Kolkata 700 009 W.B
www.idararoohaniimdad.in